جہنم کی اولاد تیرے عدو ہین
پدر بولہب مادر ام اللواہب

ترا نور الفت نہو دور ہم سے
کسوف اجل لاکھ ہو جاے حاجب

دل و جان کے ہمراہ ہی یہ محبت
کہ ہون اور خورشید جیسے مصاحب

اگر خط قسمت کسی خستہ جان کا
شب تیرہ بختی مین ہو جاے غائب

نکالے تو اسطرح جیسے علیؑ نے
عیان زلف زن سے کیا خط حاطب

مشیر مقید کی اب عرض سنیے
کئی سال سے ہی اسیر نوائب

لٹا مال و اسباب اسکا نہین غم
کتابون کے جانے سے ہی رنج غالب

ہزارون طرح کی جفائین اوٹھا کر
چلا قید ہو کر مین زندان کی جانب

مری قید و تکلیف و ذلت کا باعث
اقارب اباعد احبہ اجانب

بہ ہیئت بدن طوق و زنجیر پہنے
مشارق سے لیکے پھراتا مغارب

پیادہ روی اور بعد مسافت
ستمگار تلوارین کھینچے مراقب

نگہبانون کے جور دست و زبان کی
لگد کوب آلاف رنج و نوائب

اور سختی آلام جوع و عطش کی
بلا اوسطرف سبّ و شتم متعاقب

منازل کہان تنگنا مین خیمہ
مآکل ردی سمّ قاتل مشارب

سفر وہ کہ جسمین سقر بالکہ بدتر
نہ کسب منافع نہ مشق تجارب

ہوئی قطع فی الجملہ خشکی کے صدمے
تری کے سفر کی نہ پوچھو مصائب

نمک زخم دل پر ہوا بحر مالح
سفائن مین طوفان کا خوف غالب

زمانہ مین وادی بہت ہی وہ
جہان ہمکو لایا ہی بخت مغاضب

جزیرہ مین جو جو اوٹھاتا ہون ایذا
بنائے شمار اونکے وہم محاسب

کئی سال اس قید و غربت مین گذری
غم و غصہ و یاس و حرمان مصاحب

پڑی ان سبھون سے سوا یہ مصیبت
ہوئی ضعف و امراض و اوجاع غالب

ہجوم مخافت قیامت مرض کے — معالج بلا ہاے کیسی ہے مصاحب
اطبای غافل بن آدم ملدم — سموم کشندہ ما کل مشارب
عرق ہو کہ شربت لعاب افاعی — حشائش عقاقیر نیش عقارب
دوا کیسی قحط غذا جس جگہ ہو — نہو منع تو زہر کہانا ہے واجب
وطن سی خط مرگ منکوحہ آیا — مرے غم مین او سپر ہوئی عمت غالب
اسی غم مین ہیجان ہوئی اخت کبری — یہ دو داغ تازہ ہین اس النوائب
جو کچھ پہلے گذری جواب جھیلتا ہون — خدا کو ہین معلوم سب وہ مصائب
سُن ای سبط پیغمبر و نخل حیدر — کہان تک کرون شرح عرض مطالب
رہائی کیجیے مجکو دام بلا سے — کہ ہی آپ پر میری امداد واجب
صلہ مین قصیدہ کی سب کچھ عطا ہو — کہ سائل ہون مین تو کثیر المواہب
بس اب انتظار ایکدم کا غضب ہی — کہ صبر و تحمل ہین یک لخت غائب
نہین روز ون پہنچادی مجکو وطن مین — مع عزت وجاہ و مال و مراتب
وہان سے مجھے کربلا مین بلالے — کہ تقوی و زہد و ورع کا ہون کاسب
اسیوقت ہر مشکل سخت حل کر — تجھے سہل ہین معجزات غرائب
حضوری مین ہر دم قصیدہ سُنا ہون — رہو نہین اسیکا موظف مواظب
امیران دنیا کی مدحت مین تا حق — ہوئی عمر برباد ہوش اپنی غائب
مگر میرے ممدوح اب ہین آئمہ — نہ سلطان و راجہ نہ نواب صاحب
سوا منقبت کے نہین جانتا ہون — نجوم و رمل ہندسہ کیمیا طب
کسی سی تری مدح ممکن نہین ہی — فزون عدد احصا سی تیری مناقب
دماغ و دل ایسی ضعیف اب ہوئی ہین — کہ خواب فراموش ہی فکر صائب
قصیدہ کہا ایک دن مین یہ مینے — عجب کیا کہ ہون اہل معنی معاتب

چرانے لین کہین جو شبوی نرگس لیسرین
حراست گان و برص مین نہین وہم

رموز بلبل و گل سمجھی باغ دہر مین گون
نہ بید بای برہمن نہ رای دالتسلیم

سدای خندۂ گل مین یہ بیخودی ہی بہم
کہ جسکے سننے سی ہرگز رہین نہ ہوش فہیم

بنای صور اگر شاخ گل سے اسرافیل
تو پہلے نفخ مین بیہوش ہون جناب کلیم

ریاض دہر مین ہی گوش گل کو یہ قوت
سنائی دیتی ہی صوت ہزار باغ نعیم

ق ہوا حلاوت موسم کی وہ بجگہ جو چلی
یقین ہی کہ ہو اہل سقر کو فوز عظیم

موافق سخن صاحب فتوحات اب
عجب نہین ہو عذوبت فزا عذاب الیم

نئے ہوئی ہین اصول و فروع گلشن دہر
زمانہ کو نہین کہہ سکتے دہر یہ بھی قدیم

چمن سے موج رطوبت گئی جو تا بہ فلک
ہوا ہی مست گلستان جو جاے دو دو جحیم

ہوای مست گلستان جو جای دو دو زمین
برنگ آتش حل کردہ ہو شراب حمیم

ق صفا و جوش طوبت سی آن و احد مین
عیان ہو قطرۂ واحد سی لاکہہ در یتیم

بدون کسر برابر سبھون کا حصہ ہو
کرو جو ایک در شبنم ہزار پر تقسیم

جو قوم عاد مین جای ہوای فصل بہار
شمیم گل سی ابھی حاملہ ہو ریح عقیم

عدو مین بھی نہ رہا کسر کا نشان کہین
درخت اب وہ ہی یکتا جو شین ان ہین یتیم

کفن جو بیت کفار کا گلابی ہو
تو راز کا مرکی ڈھونڈین ہو کلان حجیم

سدای نغمہ سرایان باغ سن سنکر
فلک سی اوتری ہی زہرہ بھی لینی کو تعلیم

ترانہ سنجی بلبل نے رنگ باندھا ہی
عروس باغ کو ہی وجد جو مثی ہی نسیم

سرود ہند ہی ایسا نہ نغمۂ عربی
خیال کرتے ہین لیکن مقام و ان تقسیم

عراق ہی نہ حجاز ایک ہی تو نیشا پور
ادسی مقام مبارک مین ہر سدا ہی مقیم

ثنا ہی ورد زبان مشہد مقدس کی
پئے طواف ہی آمادہ کاروان نسیم

خوشا وہ روضۂ جنت نظیر عرش سریر
زہی وہ بارگہ قدس جسکا دہ حریم

ہوا ہی روضۂ و صحن شریف و شمع مزار　　　دم مسیح و ریاض خلیل و دست کلیم

## مطلع

کمر خمیدہ جو روضہ میں ہیں پی تسلیم　　　بنی ہی حور و ملائک کی ناف نقطۂ جیم

یہ ادب سے کار روضہ پر نور ہی تعالی اللہ　　　کہ جو ہی حجت ثامن امام ہفت اقلیم

امام ضامن و معصوم و طیب و طاہر　　　کریم ابن کریم و رحیم ابن رحیم

علی و بو الحسن و ضامن و امام رضا　　　شفیع امتیان جنت و سقر کی قسیم

نسب میں پاک و مقدس حسب میں زور آور　　　فروغ عرش و مجسم رضای رب کریم

علی کی نور نظر فاطمہ کے لخت جگر　　　خدا کی نور ریاض رسول حق کی شمیم

حضور کے جد امجد ہیں سید الشہدا　　　قتیل جور و مراد صحیح ذبح عظیم

مہ سپہر کرم و لبر حسین و حسن　　　چراغ خانۂ سجاد واجب التکریم

نگاہ دیدۂ حق بین باقر معصوم　　　نہال گلشن صادق امام ہفت اقلیم

جناب موسی کاظم ہیں والد ماجد　　　امید گاہ مسیحا و افتخار کلیم

بہم شرف صدف گوہر تقی و نقی　　　امام پاک خداوند واجب التعظیم

اسی شجر کے ثمر عسکری و مہدی ہیں　　　بہار باغ امامت علیہما التسلیم

زیارت آپکی ہفتاد حج سے افزون ہے　　　تبارک اللہ فیضان خاص کی تعمیم

سنا ہے جیسے ثواب زیارت حضرت　　　پئے طواف ہی عازم بنای ابراہیم

من استطاع سبیلا سے ہی مگر مقصود　　　برنگ شخص زمین گیر ہی مزاج سقیم

صفا و مروہ جدا سنگ راہ طلب ہیں　　　سفر ہی دور کا اس پر ہی سد راہ حطیم

کنوز سجدۂ آفاق جمع کرتا ہی　　　کہ تا نثار کرے دور سے بصد تسلیم

زبان پای تو اکسیر یہ دعا مانگے　　　وہاں کی خاک میں ہو جاؤں [illegible]

اگر اسی متبنی اکری وہاں کی خدمت　　　تو نکلے جیسے کہ بطن صدف کو در یتیم

زمین روضۂ طیبہ مین دفن ہوئین اگر
تو مثل ریزہ کا فور ہون عظام رمیم

ورم غریب خراسان کو جو ہوی رہی
انہین کی نقش کف پا ہین شرح نور عظیم

ثنای توسن روح الامین کیا چلے خامہ
کہ پا شکستہ ہی اس معرکہ مین عقل سلیم

اوڑی تو بال ملایک بہری تو دور سپہر
چلے تو خامۂ قدرت بڑہی تو دست کریم

چمک مین برق تجلی بھڑک مین شعلۂ طور
دماغ عقل مین نکہت ریاض جان مین نسیم

فضای قدس کی رونق بہشت کی خوشبو
اودہر ہی روح مجرد ادہر ہی موج شمیم

یہ تیز رو ہی کہ دوڑی رکاب مین اوسکی
سراغ پا نہ سکے توسن خیال حلیم

پھرے جو عالم رویا مین یہ ہزار برس
کبہی نہ دیکہہ سکین صاحبان کہف و رقیم

کرون حضور کے تلوار کی مین کیا تعریف
کہ کند جسکی برش سی ہی تیغ عقل فہیم

یہی ہی مصرع ثانی ذوالفقار علیؑ
یہی ہی مقطع اعناق حاسدان رجیم

جو کاٹ ڈالے سہ و سال عمر عالم کی
تو ایکدم مین حیات ابد کی ہو تقسیم

ہزار ٹکڑے کرے ایکپل کی دم بہر مین
حساب کرتے رہین اہل ہئیت و تنجیم

تمام کشور آفاق نیم روز بنے
اگر کرے سپر آفتاب کو یہ دو نیم

جو اسکے گلشن جوہر مین یکدم بہر چلے
تراشے ہیرے کو معدن مین جا کے موج نسیم

سنین جو رزم غا نعرۂ قیامت خیز
کرین قبور کا اسقاط حمل دہشت و بیم

نگاہ قہر و غضب خاندان والا کی
میان خانۂ دلہا ہو دشمنان لئیم ق

خدنگ رستم زال اشکبوس کو دلمین
سنان نیزۂ بہو بانکی جگر مین مقیم

سنے جو حکم قضا توام آپکا شاہا
سمٹ کے چرخ خمیدہ ہو گردن تسلیم

جو آپ دفع کرین ضعف پیری کیوان
سواد شام جوانی ہو ہند کی اقلیم

جو انقلاب ہو شیب شباب مین منظور
جہکائین شام و سحر اپنی گردن تسلیم ق

سیاہ بال ہون فرزند شام پھر کیسے
سفید بال ہون جو رو نکی مثل وال [illegible]

جوشش جہت کو ندین حکم حضرت کا
صحاح ستہ کی ہر سطر ٹھہری نص سقیم

وہ عدل ہی جو کری خوابین کوئی جو کی
تو غل مچای سگ خفتگان کہف و رقیم

نگاہ فیض کے محتاج ہین شہان جہان
برنگ کاسۂ سایل ہین افسر و دیہیم

سماگیا ہی فیض بے نہایت مین
بنا ہی دائرہ کائنات حلقۂ میم

اگر حضور کے خوان کرم سے آنے بار
خوشی سے عجل سمین کہاءین ضیف ابراہیم

کری جو ناخن فیض حضور کی تعریف
تو بجنے مین کھلے عقدۂ لسان کلیم

کری جو ناطقہ ورد زبان ثنای حضور
زبان گنگ ہو مفتاح قفل گوش صمیم

در و دو سایۂ پر نور کی تمنا مین
ازل سے سدرہ و طوبی ہین قامت تعظیم

ابھی تو چاند ادا کر دی قرض سورج کا
اگر ہو نور فشان چرخ پر چراغ حریم

نہ دیکھی آپ کو جس سال ہو سم حج مین
سیاہ پوش ہو کعبہ کمر شکستہ حطیم

مقابلہ کری جو آدم و موسی سے
کنار کعبۂ حق مین مقام ابراہیم

پدر نے اسکی جو کی سعی بخشن حضرت مین
ابھی سے بنت عنب ہو گئی لئیم و ذمیم

جو تیری یاد مین ہو ہمیشہ کوئی بسمل
تو مہد عیش مین ہو محو خواب جون یتیم

بنای توبہ ہو مضبوط مثل سد شداد
شکستگی کی جو منظور ہو تجھے ترمیم

ترا کلام کلام خدا کلام نبی
کری ہمیشہ تری وعدہ پر وفا تقدیم

پڑھین جو سورۂ الحمد آپ سجدہ مین
تو صدر سورۂ سجدہ ہو حمد مین جا میم

مدینہ سے گئے دم بھر مین جانب بصرہ
پھر آئے ایک ہی دم بحکم رب کریم

لغات مختلفہ مین جو سب سے بہتر ہین
تو لسے کی عجم و ترک و ہند نے تسلیم

کہ ہمسے بڑھ کی ہماری لغت کا عارف ہی
بلیغ و افصح دوران ہی واجب التکریم

جو کچھ کہا بہ تہ آب سے دم اعجاز
ہوا صحیح علی الرغم منکران لئیم

ادنفیین و نونین ہو اوس سے گیا ایمان
مرض کے عارضہ کا بھی ہو جلیس ندیم

۶۴

جیسے نظر آہوِ مستانہ پڑی ہی
رمنا ہی مرا وادیِ وحشت کی برابر

دل مین کبھی ہو یسی جو آجاتی ہی وحشت
روتی ہی بیابان بیٹھ کے حسرت کی برابر

بے تیری گلستان ہی مجہے زخمیونکا کہیت
لالہ شفقستان شہادت کے برابر

بھولے سی بھی سنبل کو اگر ہاتہ لگاؤن
اندہیر کرے شام مصیبت کے برابر

ہشیار نہین کوئی جو آنا ہی چلے آؤ
ہی بزم جہان گوشۂ خلوت کے برابر

مین تیرگیِ بخت اگر تمکو دکہا دون
کملی مری پہیلی شبِ فرقت کے برابر

پاس اپنے بلاتی ہو نہ کرتے ہو عنایت
پہرتا ہون پڑا گردشِ قسمت کے برابر

یا مثل نسیم سحر آتے تہے مری پاس
یا پہلگئے ہو بو ہو تونکی نکہت کی برابر

منت سی خوشامد سی جو کچہہ عرض کرین وہ
تیور ترے بگڑین مری قسمت کے برابر

وجہ خفگی بہر خدا کچہہ تو بتاؤ
چپکے نہ رہو میری شکایت کے برابر

ایسا نہو رحم آئے کہین تمکو دمِ قتل
غصہ بہی ہے ذبح کی نیت کے برابر

سو ناز سی بولا وہ گلِ باغ نزاکت
بدتر نہین شی کوئی حماقت کے برابر

مرغوب تہی دل سے ترے اشعار دربار
سنتے تہے ہم افسانۂ عشرت کے برابر

دیوان نخستین مین تعلی تری دیکہی
تجدید مضامین مین ہی شوکت کی برابر

دیوان دوم نعمتِ معنی سی ہی لبریز
اعجاز سی ہمسر ہی کرامت کے برابر

شاگردونکی صلاحین تہین فکر سخن و شعر
صحبت نہ تہی کوئی تری صحبت کی برابر

خفتے تہی کہ آلی مضامین جدیدہ
دریا بہی نہ تہا تیری طبیعت کے برابر

ساکت ہی تو اب طوطیِ تصویر کے مانند
صحبت ہی تری محفل حیرت کے برابر

کسواسطے اب تجہسے مروت گری کوئی
کیا بیٹھیے ہمسایۂ وحشت کے برابر

بیوجہ کیا کسلیے ترک سخن و شعر
کیون دلکو کیا گرد کدورت کی برابر

مینے یہ کہا دمین تو انصاف ذرا کر
کس پہ ہی بلا میری مصیبت کی برابر

کس کسطرف کو ابلق ایام لیگیا
اعجاز مسیح رجعت خورشید کا کیا
کیا کیا دکہائی سیر سفید و سیاہ دہر
دیر و حرم مین مجکو ترا نام لیگیا

غزل

٦٦

قطع نظر اوج ہمد مونکی جو مینی او ٹھائے
مسکن ہی مرا وادی غربت کے برابر

کسکے لیے مین شعر کہون کون ہی ایسا
انعام جودی گو ہر مدحت کے برابر

غصہ ہی چپا کر لب نازک کو وہ بولا
غفلت نہین دیکھی تری غفلت کی برابر

نواب ہی کلب علیخان بہادر
دنیا نہین جسکی در دولت کے برابر

نواب سخن دوست سخن سنج سخندان
افصح نہین آج اوسکی فصاحت کی برابر

یہ سنکے گل مدح کہلے باغ سخن مین
گلچین ہوئی ہمت ہی طبیعت کے برابر

منظوم کیا مینے عجب مطلع ذیشان
ہی جسکی چمک اختر دولت کے برابر

## مطلع

بیتا ہو اگر گلشن جنت کے برابر
گردون بہی ہو تیری کف ہمت کے برابر

پہیلاؤن مین تیری در دولت کی برابر
دامن ہو جو صحرای قیامت کی برابر

چکر مین تری فیض ہی ہین برکی و معن
گرداب ہون کیا بحر سخاوت کی برابر

تو بحر کرم شیشۂ می ہمت حاتم
حرمت نہین آسکتی ہی حلت کے برابر

اکبار میسر ہو جو شہد کرم خاص
آغوش زبان مین رہی لذت کی برابر

مہمان بلائے جو بنئی کرم پاک
دوڑین فقرا است دعوت کے برابر

نیسان گہر افشانی سرکار جو دیکہی
لت پت ہو پسینے مین ندامت کی برابر

کیون آہ نہ سید ہی ہو تری باغ کرم کی
سبزہ ہو جہان خضر طریقت کے برابر

یا قوت سی ہمسر ہو عقیق مینی کب
کیا ہمت حاتم تری ہمت کے برابر

زر بخشیئے سرکار سی اکسیر ہی مٹی
پارس شرر سنگ ملامت کے برابر

لے ابر کرم چشم توجہ نہین تیری
اک غین بہی ہی عین عنایت کی برابر

آب آبرو قطرۂ خون گم جو بڑہا دین
کانٹے مین تلے گو ہر عزت کے برابر

آجای اگر نکہت گلزار جنان بہی
پانی ہو تری عطر مروت کے برابر

غزل

بیمار عصائیب کی جو منگوائین خبر اب — جا پہونچین مسیحاؤن مین صحت کے برابر

پامالی اگر سبزهٔ خوابیده کی خوش آئی — بیدار رہی طالع دولت کے برابر

جس بزم مین آئے نه ہوا ابر کرم کی — ہو گرمی صحبت تپ فرقت کے برابر

کھلجای جو غنچه تری دامن کی ہوا سے — ہو خنده گل فتح کی نوبت کے برابر

پای جو ترا حکم روان موجهٔ صرصر — نرمی سے چلی نبض نزاکت کے برابر

خورشید قیامت کی بھی ہو اوس سی ٹھنڈی — پہونچے جو تری ظل حمایت کے برابر

یه آئے پسینا که تپ شیر اوتر جای — آئے جو تری آتش صولت کے برابر

مریخ کو زہره کہے ہر ایک نجومی — چمکی جو تری تیغ شجاعت کے برابر

ہی ڈہال تری سجده گه رستم و سہراب — تلوار ہی محراب عبادت کے برابر

خورشید پس پشت سه نو ہی سر دست — دوہری ہی تجلی تری جرأت کے برابر

اعدا کو دکھاتے ہین ہلال خم شمشیر — تلوارین ہین انگشت اشارت کے برابر

تو دره تعزیر کو ارشاد جو فرمائے — کفار کی پیچھے پڑی لعنت کے برابر

سیرت مین چه راست ہین [illegible] — دو آئینه ہین مسند عزت کے برابر

تقریر درافشان جو سنا دیجیے اپنی — ہو آب گہر سو قد و قامت کے برابر

تقریر سے پائینگے جو فیض اہل بلاغت — پھینکے نمک شور قیامت کے برابر

شیرین ہی زبان اتنی تو کہتا ہی حسین — پہنچاتے ہین سن سکے وہ شربت کے برابر

دنیا مین کہین ابر کرم اب نہین ملتا — کیا چہاؤنی چہالی در دولت کے برابر

تکیه ہی امیرونکو تری لطف و عطا کا — ہی کاف کرم مرکز دولت کے برابر

محراب در پاک سی تشبیه اگر دون — ہو ہر مه نو نون ندامت کے برابر

ایوان معلی کی بلندی مین کہون کیا — پہونچے فلک پیر نه رفعت کے برابر

دربانونکی مانند زره وال جہان ہی — سو بیٹھے نکے محل مین در دولت کے برابر

دیکھون مہ و خورشید کی عینک جو لگا کر
پونہچے نہ کبھی مرغ نظر چھت کے برابر

سامان طرب ہی تری کوٹھی مین ہر اک سمت
کمرے ہین دل اہل فراغت کے برابر

پھیلے ہوی ہین سامنی حورونکی دوپٹے
ہی فرش زری دامن دولت کے برابر

گانے کی صدا گونجتی ہی ناچ کی ہی ہوم
ہی دور خوشی ساغر عشرت کے برابر

سارنگیونکی لہری ہین پانوونکی لہرین
طبلے ہین سبوی مے عشرت کے برابر

ہر تو ڑے مین دل توڑتے ہین شمس و قمر کی
طاؤس فلک رقص مین ہی گت کے برابر

تعریف بڑی پایچونکی ہوسکے کیونکر
ایک ایک کلی گلشن جنت کے برابر

دامن صور تونکے سامنے اسطرح ہی سونا
جیسے یرقان چینیی رنگت کے برابر

بخشش اہدونکو آئے جو سن پاٹین وہ گانا
ہی زمزمۂ طایر جنت کے برابر

آواز کو بردین جو کبھی وون کی لیکر
پہیلی فلک زہرہ کی وسعت کے برابر

وہ بھاؤ بتائین تو سہی جنس ادا کا
ارزان ہی جو ہو جان کی قیمت کی برابر

قندیل شبہ پاسی کوئی جھاڑ نہین کم
ہر شعلۂ شمع اختر رفعت کے برابر

فانوسین مگر شیشۂ گردونکی نبی ہین
روشن ہین مہ و مہر کی طلعت کی برابر

پوشیدہ نہین انکی تجلی مین کوئی شی
معنی بھی نظر آتے ہین صورت کی برابر

تصویرین گلستان طلسمات عجائب
ہر آئینہ ہی صبح لطافت کی برابر

آجای قیامت اگر اس عہد طرب مین
انوار کی ہو دوسری ساعت کی برابر

اس بزم مین ہر جھاڑ کی توقیر ہی صد چند
بلور ہی الماس صباحت کے برابر

حل ہوتے ہین عقدی علما و فضلا کی
ہر بات ہی تعلیم و افادت کے برابر

ہمسر نہ ارسطو ہو یونان کی علما سی
ٹوپی نہین دستار فضیلت کے برابر

کھینچی ہی اسی رنگ سی تصویر حسین کی
رنگ ایک نہین آپ کی صحبت کی برابر

ہمسر علما سی ہین ندیمان ہمایون
شملہ ہین یہ دستار فضیلت کی برابر

جنکا فرمان حدیث اور ہی ارشاد آیا
ہم بجالائے امیر امر علی اصغر خان
فصل گل آئی نہین موسم فریاد آیا
اے شمشیر زبان شور نہو جائی کہین
[illegible] طرۂ شمشاد آیا
[illegible] وہ جلاد آیا
[illegible] انگشت اشارت کیسی
ذکر مین کیا خط رخسار پری زاد آیا
[illegible]

غزل

[illegible]

سن پای موذن جو ترا نام مبارک — تعظیم کریں اوٹھکے اقامت کے برابر
فرمائیے جب ترک تعشق کی نصیحت — محبوب ہو عاشق کو محبت کی برابر
مجمل ہی جو لکھو نہین تیری علم کی تعریف — پرچہ ہو کتب خانۂ حکمت کے برابر
دیتا ہے گواہی کوئی ایسا نہین جز شیخ خط — ہر کلک ہے انگشت شہادت کی برابر
دو رکعتین ہون صبح کی جسطور سے یکسان — عرفان ہے یون تیری عبادت کی برابر
کیا اسپ فلک سیر کی تعریف کرون مین — رتبہ مین قمر بھی نہین سرعت کے برابر
طاؤس بھی بجلی بھی چھلاوا بھی پری بھی — پہنچی نہ کبھی تیزی و صوت کے برابر
کانونکو صدا اس فرس تیز قدم کی — ہے زمزمۂ نغمۂ عشرت کے برابر
ساز اس فرس تیز قدم کا ہے فرح بخش — ہیکل کی صدا طبل بشارت کی برابر
منظور جو ہو نرم روی باغ جہان مین — پہر جای دماغون مین نکہت کی برابر
اوڑ جای فرشتہ کی طرح بام فلک پر — نازل ہو تو ہو آیۂ نصرت کے برابر
خورشید کو تشبیہ جو دون اسکی سمو سے — ہر سال ہو طی وصل کی ساعت کی برابر
چل پہر مین تک و تاز مین چھل بل نہین ایسی — بجلی نہین اس جلوۂ قدرت کے برابر
کیا خیل سیہ مست کی اوصاف سناؤن — محبوب ہی جو کعبہ کی رنگت کے برابر
ہاتھی یہ نہاتا ہی مگر آب گہر مین — آئینہ نہین اسکی لطافت کے برابر
کیا جھوم رہا ہی یہ قریب در دولت — ہی ابر بہاری در جنت کے برابر
خوش رنگ ہی یہ شام جوانی سی زیادہ — سایہ ہی سواد شب وصلت کی برابر
ہی سو تیونکی جھول مین گہرا او رہی عالم — جوبن ہی عروس شب وصلت کی برابر
یہ جھول کہان اور کہان اطلس گردون — گدڑی نہین نوشاہ کی خلعت کی برابر
جانے مین یہ ہی نعرۂ مستانہ کے مانند — آنے مین سروری عشرت کے برابر
نخل قد اعدا کو جو کٹوا ئین خداوند — ارہ ہو او نہین سین سعادت کی برابر

[illegible]

زینت تری بدخواہ کو منظور اگر ہو — سر ہو ہوا اوسی قہر کی ظلمت کے برابر

اب عطر نیا رخت مدایح مین لگاؤن — ہو رنگ دعا بھی گل مدحت کے برابر

ای بار خدا شاہ رسالت کا تصدق — پہنچا دے دعا میری اجابت کی برابر

نواب کو دی عمر خضر بخت سکندر — حشمت ہو سلیمان کی حشمت کی برابر

سرکار کرین چشم عنایات ادھر بھی — حاضر ہی منیر اب در دولت کے برابر

پوری کرے اللہ مری دلکی تمنا — تا شکر کرون فیض و عنایت کی برابر

اوس راہ مین مدت سی بہٹکتا ہون وحشی — جس رستہ مین پہیر ہی قسمت کے برابر

ہون دیدۂ تصویر کے مانند مین حیران — اطفال مری اشک مصیبت کی برابر

مدت ہوئی مردہ ہی چراغ خرد و ہوش — ہی کاسۂ سر گنبد تربت کے برابر

مد نظر مہر ہو یہ سوختہ اختر — اک خال ہی ہو چشم عنایت کی برابر

## قصیدہ در مدح نواب عالیجناب کیوان منزل قمر رکاب جناب محمد کلب علیخان بہادر خلد اللہ ملکہ

جسد لنسی رامپور مین ہی آشکار چاند — ہر دم شب مراد سی ہی ہمکنار چاند

اس شہر کی ہین ارض و سما دونون نور بخش — ذری نجوم وش ہین تو خورشید وار چاند

یا شام صبح عید ہی یا ہی شب برات — ان زلف و رخ سی ہی دلبر جور اغدار چاند

جاتے ہی ماہ روزہ کی نکلا ہلال عید — دیتا ہی مژدہ ہای طرب بار بار چاند

لبریز حسن ہی لب کوثر کی طرح آج — تہا ورنہ خشک مثل لب روزہ دار چاند

آگاہ کل اشارۂ ابرو سی کر دیا — ہی آج جشن عید کا امید وار چاند

حاضر ہی شام سی در دولت کو ساتھ — تسلیم کو خمیدہ ہی محراب وار چاند

سامان جشن عید ہی دیوانخانہ مین — دیوار و در سی نور کے ہین آشکار چاند

دیوانخانہ کے لیے لایا تو چاندنی — پر نور فرش دیکھ کے ہی شرمسار چاند

۱۷

یا قوت پوش ہین کہین الماس پوش ہین
چار و نطرف کو نور کی چھٹکی ہی چاندنی
ہی جسکی نور فیض کی ہر سو تجلیان
دن بھر ہی جلوہ کف زربخش آفتاب
پنہان نکیون ہو دلمین منافق کو تیرگی
زلف بتان مین جا کی شب تیرہ چھپ رہی
رمز و کنایہ کی رہی تا چند گفتگو
سلطان شکوہ حضرت نواب مستطاب
شیر دلیر کلب علیخان شجاع عہد
مصروف جشن عید ہی وہ اس شکوہ سے
اقبال دست راست کو بائین طرف شکوہ
خورشید نظر عید کی لایا ہی اشرفی
اللہ ری اوسکی بزم معلی کی مرتبت
کسطرح نذر دی زر انجم حضور مین
دربار مین حضور کے جلوہ سے روبرو
ظاہر ہی صبح و شام تجلی فیض خاص
فیض حضور کا جو لگا ہی ذرا حساب
تا دم ہی گرد راہ سی سیم صباح عید
شرمائین روبروی کف جود اسقدر
زیور مین چاند سورج اگر دین سیکڑون
دستار مہر سے ہی سوا آپ کی کلاہ

سورج ہین بے حساب یہان بیشمار چاند
دکھلا رہا ہی آئینہ بے غبار چاند
سچ پوچھیے تو ہی وہی عالی وقار چاند
شب بھر ہی نقش پای خداوندگار چاند
نور خدا ہی اصل مین یہ نامدار چاند
طالع ہوا ہی جبسے یہ عالی وقار چاند
کہدو نمین صاف کون ہی وہ تاجدار چاند
بحر ایسو نمین جسکی ہی خورشید وار چاند
ہی جسکی سیف بھر عدو شعلہ بار چاند
ہوتا ہی آفتاب تصدق نثار چاند
اس چاند کو ملے ہین یمین و یسار چاند
حکم طلب کا اپنی ہی امیدوار چاند
فرائش آفتاب ہی آئینہ دار چاند
لرزان ہی ڈر سی مثل کف رعشہ دار چاند
بیت الشرف مین اپنی رہی شرمسار چاند
ہی آفتاب منتظر امیدوار چاند
ہو جای تیرہ مثل کف زرشمار چاند
چاندی کو اپنی کیون نہ گنے کم عیار چاند
سورج زمین مین ہی دریا کی پار چاند
سورج کی آبرو ہو کری افتخار چاند
ایک ایک ٹوپی مین نظر آتی ہین چار چاند

۷۲

دیکھے تجلی ابدی الظہور اگر
تحت الشعاع مین ہی عروج اوسکو نصیب
پای نقش پای مبارک سپہر نے
دیکھی جو سیر گلشن علم حضور کی
ہو کر کتاب عقل معلی سے مستفید
نقطے جو دیکھے آپ کی تقویم علم کی
طبع حضور سے جو کرے اقتباس نور
انوار جو شمعون سے الا جو ہوں عیان
شرما کے اپنی نظم ثریا کو کاٹ دے
نکہت جو چھای انجمن خلق پاک کی
چاہے جو نقش پای معلی سے ہمسری
یون پیش قصر صاف ہے آئینہ مرنقش
ہم پایہ اس سے گنبد مینا ہو کس طرح
معنی کتابہ در دولت کے حل ہون
آئینہ خانہ مین ہوے خدام جلوہ گر
دیکھا جو نہر باغ ضیا بار کا فروغ
فروس نے دنکو شمعون نے شبکو حضور مین
اللہ ری خانہ باغ مبارک کی روشنی
لیلی سایۂ در دولت سے چھوٹ کر
مشعلچیون مین چہرۂ مریخ چرخ ہی
موجود رات دن ہین اطاعت مین سر

غرہ نہ دے زمانے کو پھر اگلیا رچاند
جولانگہ فرس کا جو پای غبار چاند
دور قمر مین ہو گئے پیدا ہزار چاند
مرجھا کے ہونٹ ہو گئے غنچۂ وا چاند
دھوتا پھرے رسالۂ لیل و نہار چاند
تارونکو سمجھے دیدۂ اختر شمار چاند
پیدا ہو زمانہ مین پھر اعذار چاند
ہر لفظ پر فدا ہون ستارے نثار چاند
سن لے اگر عبارت نثرہ نثار چاند
ہر شبکو سمجھی نافہ مشک تتار چاند
ہر شہر ہر مہینہ مین ہو سنگسار چاند
پانی مین جیسے آئے نظر بیقرار چاند
ہر روزن مکان ہے زمرد نگار چاند
سمجھے صبح و شام پڑھے لاکھ بار چاند
کیون کر نہ دیکھے روح سکندر مزار چاند
غرق عرق ہوا صفت آبشار چاند
ہم پہلو آفتاب رہا ہمکنار چاند
کیا چاندنی کی پہلوئون سے اعذار چاند
پھرتا ہے صورت شتر بے مہار چاند
کیونکر نہ کہکشان سے بنے جویدار چاند
حامی آفتاب سے اور آبدار چاند

ٹیکا جبین فیل پہ ہی اسطرح عیان — رخشندہ جسطرح ہو سر کوہسار چاند

گرمی جو دیکھی آتش شمشیر خاص کی — اوڑتا پھری زمانہ مین سیماب وار چاند

قایل کرین جو منکر شق القمر کو آپ — دو ٹکڑے تیغ خاص سے ہو بار بار چاند

تلوار دیکھ پای جو دست حضور مین — روپوش ہو سپر مین دم کارزار چاند

مستانہ چال تیغ قضادم کی دیکھکر — تھرّای خوف جانکی سبب بیدوار چاند

میو ونمین پھل کے بدلی ہو پیدا اثر آب — اس سیف کی طرح جو چلے ایکبار چاند

اوسکی مزاج کی ہو رطوبت تمام خشک — اس برق شعلہ زا سی اگر ہو دوچار چاند

کیونکر سپر کو دون مین شب عید سی مثال — چارہ آفتاب سی ہی بیان ہمکنار چاند

یون زندگی ہی آپ کی بدخواہونکی حرام — جسطرح سلخ مین رہی بے اعتبار چاند

روشن و عاسی خاتمۂ مدح کیجیے — آمین کہنے کا ہی اب امیدوار چاند

جبتک کہ آفتاب ہو مشرق سی جلوہ گر — جبتک کہ سمت غرب سی ہو آشکار چاند

یارب ہزار سال سلامت رہین حضور — ہر سال کیلیے ہون مقرر ہزار چاند

خدمت مین آفتاب کمربستہ روز ہو — ہر شب ہو شمع بزم طرب پر نثار چاند

عمر خضر نصیب ہو بخت سکندری — ہر نائب آفتاب ہو ہر پیشکار چاند

اقبال و عافیت کی ترقی ہزار چند — صدہا ہون آفتاب مبارک ہزار چاند

ہو سیم و زر خزانہ والا مین اسقدر — خورشید قرض آپ سے لی مستعار چاند

ہو آپ کی غلامونکی خاطر ہلال عید — دشمن کیواسطے ہو چراغ مزار چاند

کیونکر منیر شکر عنایات کرسکے — تھا داغ پہلے اب ہو نمین ای شہریار چاند

رہتا ہون شادان مقاصد سے بغل — سورج مرا انیس ہی زیب کنار چاند

چمکادیا ہی آج ستارہ حضور نے — تھا پیش ازین محاق مین ای شہریار چاند

طالع کی چوتھی آٹھوین گھر مین آگئی اب — ایماے خاص کا ہی یہ امیدوار چاند

تور حضور پاک سی رہتا ہون مستنیر — کیون نہ میرے نام سی نکرے افتخار چاند

قرب منیر ہی سبب آبروی بدر — میری مفارقت سی ہولے اعتبار چاند

افزون رہی نگاہ عنایات عمر بھر — بنجای نجم طالع مدحت نگار چاند

موزون قصیدہ مین ہوا ت مین ہوا — شاہد ستارے تھی نگران بار بار چاند

قرطاس و خامہ ہاتھ مین تھا شمع و بر — ہاتھ آئے بھر نذر یہی تین چار چاند

جوہر شناس شعر ہین نواب بدار — دیکھین حضور انمین نہین لی غدار چاند

ایسی زمین سخت مین اتنا قصیدہ سیر — ہر شعر مین ہی داد کا امیدوار چاند

یارب فروغ اختر اقبال ہی مدام — جبتک سپہر شرع مین ہین ہشت و چار چاند

## قصیدہ نذر عید قربان

قصر جان پرور ہی باغ دلکشای صبح عید — دامن دولت سی آتی ہی ہوای صبح عید

خون قربانی بہار گلشن اسلام ہی — کھل رہا ہی لالہ البستان سرای صبح عید

تہنیت دیتی ہی ہر دم عندلیب نغمہ سنج — ہی زبان برگ گل پر ماجرای صبح عید

زال دنیا آج مانند زلیخا ہی جوان — ہم بغل ہی شاہد یوسف لقای صبح عید

دلکشا گلیان اگر دیکھے میان آئی — کوچہ چاک گریبان بھول جای صبح عید

حضرت کلب علیخان خسرو خورشید جاہ — فرش پا انداز ہی جنکا ردای صبح عید

جلوہ فرما جشن مین ہی آج وہ کیون جنکا — کیون نہ بزم پاک مین آنکھین بچھای صبح عید

دست والا کی گہر بخشی جو دیکھے بانہی — تنگ سمجھی اپنے دامن کو قبای صبح عید

فرش بزم و نور مہ مین سطح کری تمیز — کیا کسی عارف کے دل مین تھی صفای صبح عید

آگیا سرکار کا دامان دولت ہاتھ مین — بڑھ کے پہنچا ہی کہان دست رسای صبح عید

چاہتی ہی روز بڑھنا مصحف دین کا اگر — سب پہنے روی اقدس دیکھا چاہی صبح عید

مخمل زرین کی مسند پر اگر دیکھی جلوس | خواب غم سے خفتہ بختون کو جگائی صبح عید

گل فشان نواب کو دیکھی جو ہنگام سخن | باغ محفل سے گل مقصود پائی صبح عید

عطر مین ہو عرق تقویم سنین یا ضیا | بسکے خوشبو مین جو اس جلسہ سے جائی صبح عید

اپنی قابل جانتا کوئی غلام خاص اگر | جامۂ بیجسم کیون ہتی قبائی صبح عید

گلشن عیش ہمایون مین جو آئے پھر سیر | خندۂ شادی کی گلو نسے سیکھہ جائی صبح عید

دیکھہ لے گلہای نسرین پر اگر شبنم کا لطف | شرم کے ماری پسینے مین نہائی صبح عید

وصف یون ممکن نہین مخفی ہون کی نہر کا | پہلے جو ہی شیر سے منہہ دہو کے آئی صبح عید

ہاتہہ آجای جو رنگ لالہ زار بے نظیر | مل لے مہندی شاہد گلگون قبائی صبح عید

پاک دامانی عروسان چمن کی دیکھہ کر | پردۂ خجلت مین چھپتی ہی قبائی صبح عید

وسعت اوس باغ مصفا کی نظر آئے اگر | چہپنے کو جیب گل نسرین مین جائی صبح عید

بارگاہ عرش رفعت تک پہنچا کسطرح | پا گیا معراج کیا بخت رسائی صبح عید

حضرت والا کو لیجائی جو حج کیواسطے | پہلے کعبہ مین سفیدی پھیر آئی صبح عید

حضرت نواب کو دشت منا مین دیکھکر | کبش اسمعیل پھر جنت سے لائی صبح عید

بیش قیمت اضحیہ کا حکم سن پائی اگر | سامری کی گاو زرین نذر لائی صبح عید

دیکھکر حج مین حضور پاک کو آیندہ سال | تہنیت کیواسطے کعبہ مین آئی صبح عید

ناقہ صالح خلیل اللہ کا عجل سمین | حکم ہو تو پھر قربانی منگائی صبح عید

ذبح کے لائق نہین ہے آہوی چشم بتان | سعی بیجا کر کے کیون الزام اوٹھائی صبح عید

عید یون قربان ہے جشن ہمایون پر مدام | ہو رہی ہین قربانیان جیسی فدائی صبح عید

بزم والا مین ہجوم عیش و عشرت دیکھکر | راہ اپنی گھر کے جانے کی نہ پائی صبح عید

آتی ہے دیوانخانہ مین نظر شکل نشاط | جابجا قلعی آئینو نمین ہے صفائی صبح عید

چاندنی کیا لیگیا دیوانخانہ کی فلک | ہے بہت ابکی برس اجلی قبائی صبح عید

در مقصد جتنے ہی دربار گوہر بار سی — بو جہ سی مسکے نہ دامان قبائے صبح عید

جشن مین دست کرم کو دیکھ گوہر فشان — ابر سمجھی خندۂ دندان نمائے صبح عید

چل رہی ہی بزم رنگین مین نسیم دلکشا — کر نئے ہین گلہای قالی خندہ ہائے صبح عید

زرفشانی سی طلائی ہو چلی بنیاد عیش — نقرئی اب نہین سکتی بنائے صبح عید

نہی منکر کا جو دیکھئے در بزم عیش مین — بادۂ سرخ شفق فوراً چھپائے صبح عید

شیر خالص ساغر خورشید مین آ کے نظر — پنبۂ مینائے گردون ہو ضیائے صبح عید

آب گوہر سوج نہ ہی بزم عشرت خیز مین — کیون کف دریا کی صوت بجائے صبح عید

سرمۂ گرد رہ پر نور اگر آئے نہ ہاتھ — چشم اعمی کی سفیدی ہو ضیائے صبح عید

یاسمن پیکر جو ہون گلچین بستان کرم — ساعد سیمین کو ہاتھ آئے طلائے صبح عید

رایت عیش و طرب کا اوج آیا جب نظر — بڑھ گیا سدرہ سی جبریل ورائے صبح عید

پیروی حسن وز سی کرتی ہی خلق عالم کی — ہم بغل ہوتی ہی ہر اک سی قبائے صبح عید

کیون نہو پر نور وہ شہر جہان بون سے نگہ — جلوہ گر خورشید منزل ہو بجائے صبح عید

بے طلب سرکار سے پاتی ہین سب اسباب عیش — ہاتھ اوٹھا بیٹھے گی ہر شی سی عطائے صبح عید

دیکھ لے خورشید منزل مین ہر یک شوکت — کس طرح ہو آفتاب اتنی برائے صبح عید

قابل تحریر اوصاف علی کیا نہ تھی — کیون رہی سادی بیاض خوشنمائے صبح عید

آب پاشی کا اگر ہو حکم زرین قصر مین — آتش خورشید مین چاندی گلائے صبح عید

منقبض اوس سے اگر ہو نہر باغ بی نظیر — پھر پھولی یاسمن زار صفائے صبح عید

سایہ شاید پڑ گیا دیوار خسرو باغ پر — حسن شیرین سی بڑھا نور و بہائے صبح عید

آتش گل شعلہ ور ہو اس گلستان کے اگر — صوت سیماب ڈر سی کانپ جائے صبح عید

آ نہ پائے پیر گردون شب کو محفل مین اگر — نذر دی آئینۂ گیتی نمائے صبح عید

مل گیا ہی جیسے سقف قصر عالی مین مقام — آشیانہ کو نہین جاتا ہما لے صبح عید

جبہہ سائی جیسے کی ہی آستانِ پاک پر
دولتِ دنیا کا تاج سر ہی پائے صبح عید

مانگتا ہی کیلیے پیر فلک ملبوسِ خاص
مستحق اسکا نہین کوئی سوائے صبح عید

دیکھکر الوانِ نعمت کو ادیمِ فیض پر
نقل انجم خوان گردون مین چہپائے صبح عید

یون سوار ہمین وان اسپ تیز رفتار ہی
جسطرح ستارہ چلتی ہی ہوائے صبح عید

نقش نعل اشہبِ الاجو دیکھی خاک پر
پہر پہن مین نور کا کنٹھا لگائے صبح عید

وصف شبرنگ صبا رفتار سنجل شاہ ہی
صاف گفتاری سے پیدا ہی صفائے صبح عید

اشہب گلرنگ کے نقش قدم دیکھی اگر
تازہ پہولونسی قبا اپنی بسائے صبح عید

سایہ پڑجائی جو اس شبدیز خوش رفتار کا
سال بہر کی راہ سے دم بہر مین آئے صبح عید

فیل سرکار یکی دانتونکی بلائین کیون نلے
ابر رحمت تک بڑہے دستِ دعائے صبح عید

عنبر آگین سایہ کی شام جوانی ہی مرید
نرم رفتاریکی پیرو ہوای صبح عید

جُلّ نورانی مین پنہان فیل عنبر فام ہی
کعبہ کی پوشش نظر آئے ردائے صبح عید

پشت فیل خاص پر الماس کا ہوضہ ہی
جیسے کوہ سنگ موسی پر ضیائے صبح عید

خطبۂ شکر عنایت پہلے اونپر فرض ہی
پڑہتے ہین جو لوگ تسبیح ثنائے صبح عید

نذر کا وقت آگیا مدحت طرازی ختم کر
چل سوی دربار پہیلائے ہوائے صبح عید

یا الٰہی تا ابد ہو دولت و عیش حضور
انتہا کا منہ نہ دیکھے ابتدائے صبح عید

خطبہ و سکہ مری نواب کا دنیا مین ہو
ہر طرف یہ مژدہ تو لیکر جائے صبح عید

عمر خضر اقبال اسکندر عطا ہو غیب سے
نور بزم عیش ہو عشرت فزائے صبح عید

جو کہ ہون بدخواہ اس دولت کے انکی واسطے
غیر کا نور و کفن تحفہ نہ لائے صبح عید

دشمنون کو روسیاہی شام غربت کی ملی
خیرخواہونکی جبین پر ہو ضیائے صبح عید

ایسی جلدی مین کہا ہی یہ قصیدہ منیر
کوئی اور آگہ نہین اس نہج سوائے صبح عید

آفتاب مشرق اسلام کا مداح ہون
ضمن مدح خاص مین کی ہی ثنائے صبح عید

آرزو ہی سیکڑون عیدونکی نہین یہ نہین | روز ہو طبع سخن سی آشنا ہی صبح عید
مدح والا کی قصیدہ کی ردیف اسکو کیا | ہو گئی صد شکر پوری التجائی صبح عید
دیکھ پائی صاف بندش اس قصیدہ کی اگر | صاد کرنیکی لیے آنکھوں نسی آئی صبح عید

## قصیدہ در تعریف افیون و مدح بندگان عالی متعالی حضور پر نور خلد اللہ ملکہ

مشکین لباس کیون ہی وہ دلربا | کاخ دل و دماغ ہے جسکی محل سرا
ننگی نہانے مین ہی وہ گلنار گون لباس | یون ہی نقابدار سیہ پوش خوشنما
مکروہ طبع ابلہ ذرا اوسکی کم سنی | پیری مین اوسکی قدر جوانی سی ہی سوا
پیرانہ سیر مین لیکہ ہی محبوب خوش مزاج | طفل و جوان و پیر کی یکسان ہی آشنا
پھر کیون ہی وہ سیاہ پری قاف تلک کی | ہیرہ تو سل کا ہی زمرد کے دست و پا
لیلی نہین سوار ہی محمل مین وہ مگر | مجنون نہین مگر وہ ہی مجنونسی باوفا
مجنون اگر نہین ہی تو کیون ہی فتنہ زادان | لیلی نہین تو کیون ہی سیہ خیمہ اوسکی جا
خسرو نہین مگر ہی وہ شبدیز پر سوار | شیرین نہین مگر ہی شکر سی گران بہا
مشتاق جو ہی شیر ہی پر کوہکن نہین | شیرین اثر مین اپنی ہی پر تلخ ہی مزا
قبہ کو اوسکے گنبد افلاک جانیے | ہر برج مین ثوابت بیحد و انتہا
کعبہ تو وہ نہین ہی مگر ہی سیاہ پوش | ہی اوسکے رنگ سی حجر الاسود آشنا
اوسکا لعاب تلخ ہی تریاق زہر غم | صورت مین دیکھیے تو ہی خونخوار اژدہا
مار سیہ ہی پر ہی محبت مین بیمثال | مہرہ گلے بدلے اوسمین ہی امراض کی شفا
تکرار اوسکی نفی مین جسدر ہے کیجیے | پھولے شگوفہ گلشن اثبات اصل کا
وہ مشک ہی کہ نافہ مین اپنی لہو نہین | نکلے جو اپنی نافہ سی ہو خون جان فزا
لب تشنہ اوسکی وصل کے پیران خضر دم | ظلمت مین وہ نہان صفت چشمہ بقا

وہ مشک ہے کہ نافہ چرمی سے دور ہے | واقف نہیں ہے اوس سے کوئی آہوے ختا

یہ شب ہے جاملہ شفق لالہ رنگ سے | اس شام کی نقاب مین خورشید ہے چھپا

اسکی محل کے بیچ سے ظاہر ہین طرفہ رنگ | گاہے سفید صورت دُرِّ گران بہا

ہے گاہ کانِ لعل بدخشان کی طرح سرخ | رنگِ حنا و خون کبوتر سے خوشنما

مانند خال حور ہے عالی دماغ تر | اہل حبش کیطرح ہے وہ صاحبِ وفا

ہے بیگناہ پر یہ تعجب کی بات ہے | اسکا ہے پوست کھینچتے ہین اسکی آشنا

مثل زحل ہے پر وہ نحوست سے دور ہے | داغ قمر ہے پر وہ نہایت ہے خوشنما

اوسکے لباس کو ہین اگر عنبرین کہون | تو گاو بحری آب بقا مین کرے شنا

دیتی ہے سیاہ تلون کو یہ شکست | لشکر زنگیون کی فوج مین ہے صاحب لوا

تحفہ سپر ہے خنجر اورام و درد کی | مرطوب طبع کے لیے ہے افضل الدوا

صبر و ثبات و حلم و تحمل مین ایک ہے | زہاد و قانع و متوکل کے آشنا

ق

آفاق مین ہے دایۂ اطفال دل یہی | زہر الم کیواسطے تریاق جان فزا

پستان مین اوسکی زخم نہ جبتک لگائے جائے | ایک قطرہ دودہ اوس سے نہ جاری ہو مطلقا

القصہ اس سے حضرت افیون مراد ہے | آھلاً لنا وکثرہ اللہ دایما

لاتی ہے یہ خبر سخن ناشنیدہ کی | راہ ندیدہ مین بہی ہوتی ہے رہنما

مضمون اگر ہو بال تو یہ شوشگاف ہے | گوگرد سرخ یہ ہو جو معنی ہون کیمیا

ہلنے کے واسطے کو جسے بین السطور مین | لیجاے کوئی لفظ مین مانند مدعا

غواص بحر فکر سخن ہم تو ہین مگر | یہ خضر سان وہان بھی ہے ہر وقت آشنا

لاتی ہے تحفہ تحفہ لآلی بے نظیر | دیتی ہے چیدہ چیدہ یواقیت خوشنما

آگے تو کرتی تھی یہ کرم میرے حال پر | دیتی تھی صبح و شام مرے کلکا مدعا

خدمت کیواسطے تھی کمربستہ بیشکر | شیر و شکر کیطرح تھی باہم یہ آشنا

حلواے تحفہ تحفہ مربای قسم قسم — مرغوب تھا فواکہ ولوزات کا مزا

نعماے دنیوی مین جو ہمنی کیا خیال — حقہ لطیف اسکو نہایت پسند تھا

اک بار اسنے ترک ملاقات ہمسی کی — ملتی نہین ہی کرتے ہین ہم لاکھ التجا

اب عار جانتی ہی یہ ملنا منیر سے — مغرور ہو گئی ہی نہایت یہ بیسوا

ہان منہ لگی ہی لالۂ باغ حضور کی — جنکا غبار راہ ہی ہچشم توتیا

زیبندہ و سادہ ایوانِ سروری — رخشندہ کوکبِ فلکِ عز و اعتلا

کیا مدح غائبانہ سی تسکین ہو منیر — مطلع پڑھون حضور معلی مین دوسرا

مطلع

جب ہون حضور زیب دہ مسند ضیا — زلف پری ہلائے مگس ران جنور ہما

دریای فیض خاص اگر آئے موج پر — دن رات آب زر مین چلی کشتی گدا

پہیلین جو آفتاب کرم کی تجلیان — دولت سے کیجئے کو نہ ملے سایۂ ہما

کنعان دل مین مصر عطای حضور سے — لاتی ہی بوے پیرہن یوسفی ہوا

حاتم کے ہوش اوڑا دیے ہمت سے اسطرح — اوڑ جای جیسے رنگ رخ صاحب خطا

دریا کی قدر گھٹتی ہی یون پیش دست فیض — جسطرح روی سفلہ سی ہو آبرو جدا

زینت فزای دیدۂ حق بین ہی یون نگاہ — جسطرح پاک نیت پیران پارسا

رکھین قدم حضور جو فرش خضوع پر — جمشید کی ہو جبین جبین موج بوریا

اخلاق دل مین ہی تو مروت ہی آنکھ مین — تقریر مین فروغ طبیعت مین ہی صفا

خوشبو ہو جیسے عطر مین ہو لو مین جیسے — موتی مین جیسے آب ہو آئینہ مین جلا

مہر کرم کرا گئی ہی یون مہر نیمروز — جیسے ضعیف سامنے خورشید کے سہا

سنلے جو یہ کہ ہاتھ مین کیتنے تہین حضور — سونا بنانے سے ابھی تائب ہو کیمیا

خوف خدا سی رہتی ہی نم چشم پاک مین — اطفال اشک کیون نہون پیران پارسا

کہنا تمام شربت دینار کردیا

قامت کو ساتھ کھینچدی تصویر حشر کی — تضمین مصرع قد دلدار کردیا

شبنم نے زرد کو رنگ بہایا بہار کا — پانی سے تر مرقع گلزار کردیا

منہ پر نقاب ڈالی جو سبزہ ہوا نمود — بند اس خریطہ مین خط رخسار کردیا

سب کا ہی دانت بوسۂ لب کی امید پر — کوڑی کا تیرے لعل شکر بار کردیا

ابرِ کرم کی صدقہ مین ہوتی ہی سرخرو / ساون مین رنگ لاتی ہی اسواسطے حنا
کافور صبح عیش کی ازبس ہوا ہی سرد / ہی پوستین پہنی ہوی مشک دایما
غماز اسیر ہوتے ہین حکمِ حضور سی / یہ بند و بست اگر ہی تو بند ہجا گئی ہوا
وہ شی ہی ہی کہلی ہوی فہم حضور پہ / تقدیر اپنی دل ہی کرے جسکو اختفا
سن لینگی آپکی جو مسافر نواز یان / میری طرح کرینگے مہ و مہر التجا
سرکش جو بیح خاص سی ہو شاہیان / ہرگز نہو خبر سے ہم آغوش مبتدا
اوڑجای صفحہ سامنے سی مثل صبح وہ / تحریر اگر کرون نہین کچہ اوصاف بادپا
گرد سُم سمند جو ہوا اوسکو دستیاب / مثل دم مسیح فلک سیر ہو ہوا
لے آئون اوسکی وصف جو ماضی ہی حالمین / عمرِ گذشتہ خلق کی پہر آگئے جابجا
اوج رکاب خاص جو آتا اوسے نظر / کرتا ہلال صورت محراب انحنا
ہی موتیونکی جہول مین فیل فلک شکوہ / تارونکو ساتھ لائی ہی برسات کی گہٹا
چوڑی جڑاؤ دانتون پر اوسکے جڑی ہوی / جوشن پریکی بازو و نیر جیسے خوشنما
شمشیر فتح آپنے کہینچی ہی جسطرف / جلوہ ہلال عید کا پہیلا ہی جابجا
سر دشمنونکی فرش نہوتے جو راہ مین / تلوار معرکہ مین نہ چلتی برہنہ پا
اللہ ری عبارت رنگین حضور کی / ہر صبح صفحہ ہی شفق اندودہ حنا
جب دیکہہ لی ہی گوہر حسن بیان کی آب / منہ مین صدف کی پانی بہر آیا ہی بارہا
تحریر مین جو آپ کو اخفا پسند ہی / موی کمر کی گانٹہ مین ہی نقد مدعا
منظور ہو جو شرح غوامض حضور کو / ہون نقطۂ دہان بتان شمس فی السما
دربان ہی حضور کے جو ہم بغل نہو / آغوش دلبر اوسکو نہ ہے کام اژدہا
ق
خازن ہی مال پاک کی اکسیر اسطرح / جامع ہین خلق خاص کے یون نکہت صبا
تحصیلدار فیض ہین جسطرح بحر کان / تحویلدار عطر ہی جس طرح سوتیا

کیونکر نہ قدر اہل سخن کی کرین حضور | پہچانتے ہین رشتۂ دُرِّ گران بہا
جوہر شناس معنی و مضمون حضور ہین | تارِ نگہ ہی آبِ لآلی سے آشنا
حج کرکے آئے قبلۂ عالم ہزار شکر | ہندوستان مین کعبہ کی چلنی لگی ہوا
افضل ہی حج حضور کا ہر اک حج سی تو ان | سب مسجدون مین جیسی ہی کعبہ کا مرتبا
کچھ میری پاس نذر کی قابل نہین مگر | تحفہ ہی اس فقیر کا سرکار کی دعا
عمرِ خضر نصیب ہو بختِ سکندری | نواب کی شریک ہی نصرتِ خدا

## قصیدہ در مدح نواب محمد کلب علیخان بہادر ادام اللہ اقبالہم اجلالہم حسب فرمایش

رُت ہی برسات کی بہت پیاری | موج ہر جھیلین ندیان جاری
بدلیان چھا رہی ہین گردون پر | زر دا دی سنہری زنگاری
بجلیون کی چمک مین ہی چہل پہل | جیسے قصان تہانِ فرخاری
کیا ہری دوب جنگلون مین ہی | سبز مخمل سے بہی سوا پیاری
ہر طرف کھل رہی ہین گل بوٹے | جنسے شرمندہ باغ کی کیاری
ٹھنڈی ٹھنڈی ہوائین چلتی ہین | لہرین لیتی ہین ندیان ساری
شفقِ سرخ رنگ لائی ہے | لالہ گون ہی سپہرِ زنگاری
ننہی ننہی برستی ہین بوندین | روح پر ہوتی ہی خوشی طاری
کوکلا بگلے کو نکلین طاؤس | اپنی تانین سناتے ہین پیاری
قازین مرغابیان لطیفین سرخاب | جھیلون کے ساتھ کرتی ہین یاری
کہیت دہانون کے لہلہے شاداب | کر رہی ہین نظر کی دلداری
عکسِ طوطی ہو جیسے آئینہ مین | پانی ادھین ہی اس طرح جاری
سوندھی سوندھی زمین کی مٹی | بھینی بھینی چمن کی بو پیاری

سیر مجھی بہون کی چلکر دیکھ | کیا نمایان ہی قدرت باری
ہنستی پھرتی ہین باغ مین پریان | نہر یا جوی شیر ہے جاری
منہدیون سے ہتیلیان گلنار | ہاتھون مین دہانی چوڑیان پیاری
پہنے ہین رنگ رنگ کے جوڑے | دست نازک مین پانچی بھاری
جادی جھوسن کی وہ پری تانین | قطع تمی کے ٹہپون کی تیاری
چست و چالاک شوخ آمانی جان | گفتگو مین بلا کی عیاری
خود نمائی انام باندی کی | سادگی مین بھی اک طرحداری
گانے مین تو لیے جو گوکہی کو | ہو ہی سیٹر ہو شہر فو پر پیاری
دلی والی امیر جان نے بھی | پائی گانے مین سبکی سرداری
کہیں چاندی کے ریشمی جھولے | ساز عشرت کی گرم بازاری
طبلے سارنگیان ہین ہم آواز | گونجتا ہی سپہر زنگاری
گا چکی ہین منیر کی غزلین | اب ہی ساون ملار کی باری
پکتی جاتی ہین پوریان پکوان | تحفہ تحفہ مٹھائیان ساری
سنگ مرمر کی ہی جو مہتابی | اوسمین ہی رونق سمن زاری
چاندی کے چوکٹھے سے آئینہ سان | صورت عیش کی نموداری
نغمہ پرداز اوسجگہ ہین جمع | اونکے گانے کی آئی ہی باری
دھرپتون مین امیر خان یکتا | بین کاری مین ہی فسون کاری
ہی بہادر حسین خان کے سبب | باربد پر بھی بیخودی طاری
ختم اون پر ہین سر سنگار رباب | ہاتھ کے قبضہ مین ہی طیاری
سحر آقر علی کے گانے کا | رشک الحان بلبل و ساری
بل بے نازک خیالیون کا حسن | اف ری جادو نوائیان پیاری

دلربا نغمۂ رحیم اللہ | نغمہ سنجی مین خوب اثر واری
ہے پکہاوج مین دہوم سود ہو کی | ہند سے تا بہ آمل و ساری
طاق سازنگیون مین حیدر بخش | واہ وا کرتی ہے سبہا ساری
بہانڈونکی نقلون پر چمن کو ہو | ہنستے ہین مثل کبک کہساری
نقل ہر ایک ہے مطابق اصل | رنج و غم پر بہی ہے ہنسی طاری
پر مین افیون پیکے بیٹہا ہون | طبع پر فکر شعر ہے طاری
ہاتہ آتا نہین کوئی مضمون | ذہن کرتا نہین مدد گاری
روے خورشید ہوگیا پنہان | شام نے کہولی زلف طراری
منہہ برستا ہے مین ہون کمرے مین | شمع روشن ہے رات اندہیاری
خامہ و کاغذ و دوات و کتاب | دل ہے فکر آنکہو نمین ہے بیداری
ناگہان کہل گئی مری قسمت | بار غم سے ملی سبک باری
دیکہتا کیا ہون شاہد معنی | محو ناز و ادا و طراری
شفقی ہونٹہ چہپی رنگت | سرمئی آنکہین ڈورے گلناری
لغزش برق و جلوۂ طاؤس | چال رفتار کبک کہساری
پائنچے ناز سے اوٹہائے ہوے | عرق شرم جسم سے جاری
کچہہ رکہائی ہے کچہہ لگاوٹ ہی | چتونون سے عیان ستمگاری
آنکہین بہر آگئین تحیر سے | دل پر اک بیخودی ہوی طاری
اوٹہکے افتادگی نے کی تسلیم | پابوسی نے کفش برداری
خاکساری نے فرش کی آنکہین | سرنے کی پاؤن کی پرستاری
ہاتہون نے دوڑ کر بلائین لین | دل نے کی بڑہ کے منت و زاری
عجز نے دور کی خوشامد سے | بدمزاجی غرور کی ساری

غزل

بہر گئے گالیونکے تیر اوسکے
جب خموشی نے کی سپر داری

ہو گئی کند تیغ استغنا
دیکھہ کر ضبط کی جگرداری

بیگناہی نے گرد پہیر پہیر کر
خفگی کو بہی کر دیا عاری

بل نکالے بہوون کی ہمت نے
کی نیازون نے ناز برداری

کچھہ نصیحت جو کی غریبی نے
دل مین وٹ ڈر گئی ستمگاری

جیت لی التجا نے کہل ملکی
شرم بیجا سے شرط خودداری

گو بُری کہائی نے اوسکو بہڑکایا
پر لگاوٹ نے کی طرفداری

رحم نے کچھہ مری سفارش کی
کچھہ مروت نے کی مددگاری

خلق نے آنکھہ دی تبسم کو
خوش مزاجی کی آ گئی باری

بخت خفتہ سے آئی ملنے کو
اوسکی ٹھوکر کے ساتھہ بیداری

ق

کچھہ کچھہ آنکھونمین جب طلوع ہوئی
شب ہستی سے صبح ہشیاری

مینے پوچھا کہ ای مدبر دہر
فلک عالم جفاکاری

خاک چھنوا رہی ہے عالم کو
شعرا کو تری طلبگاری

کون سے برج مین ترا گہر ہے
کس فلک پر ہے شوق سیاری

ہنسکے اوس بت نے یون کیا ایما
لب شیرین سے کی شکرباری

مین ہون اون شاعرونکی خدمت مین
جو کہ نواب کے ہین درباری

دیکھہ تو رامپور کی برسات
گیا نمایان ہے قدرت باری

## تعریف خسرو باغ

رنگ پر ہے بہار خسرو باغ
غیرت طاقدیس ہر کیاری

زر گل رشک گنج باد آورد
طاق کسری ہے قصر سرکاری

| | |
|---|---|
| خمر وانی بار بدسی سوا | لغمۂ عندلیب گلزاری |
| لب شیرین سے ہر ثمر میٹھا | نہر یا جوی شیر ہے جاری |
| نور کا دایرہ ہی یا جل برج | کرتی ہی سوج جسکی پرکاری |

## وصف باغ بے نظیر

| | |
|---|---|
| کیا کرون باغ بے نظیر کا وصف | جس سی ظاہر ہی قدرت باری |
| چھوٹیں آٹھون بہشتونکے چھکے | دیکھہ پایئں جو چار دیواری |
| عطر مجموعہ کی زمین تمام | گرد خوشبو سی مشک تاتاری |
| رنگ ہی پھول سی ٹپکتا ہے | شاخ ہر گل بنی ہے پچکاری |
| اوسکی کوٹھی کی کیا بہار کہون | کی ہی رضوان نے جسکی معماری |
| دل عارف کی طرح کمرون مین | روشنی نور حق کی ہی ساری |
| دامن گل کے پھیلنے مین ہے | شفق چرخ کی نمود اری |
| کہین گھونگھٹ مین ہی عروس بہار | کہین مثل بتان بازاری |

## تعریف شہر

| | |
|---|---|
| فصل بارش مین شہر پاکیزہ | ہی زمین آئینہ صفت ساری |
| ہر سڑک کہکشان گرد وکشی | حسن وخوبی مین ہی سوا پیاری |
| شہر مین بے تلاش ملجائے | جسکو جس شی کی ہو طلبگاری |
| ایک ہی شی یہان نہین ملتی | جسکو کہتے ہین لوگ ناداری |
| ہی مرقع سے بڑھ کے ہر بازار | ہر گلی کوچہ باغ کی کیاری |
| نور ترپولیہ کا چار طرف | چاندنی چوک مین منیا باری |

## تعریف عمارت خاصہ

کیا عمارات خاص کا ہو وصف — جنسے شرمائے چرخ زنگاری
چوکھٹے جیسے آئینہ کا ہو — ایسی ہی عمدہ چار دیواری
خوشنما ہین عمارتین عالی — در و دیوار پر طلاکاری

## تعریف خورشید منزل

وہ جو خورشید منزل ایوان ہی — جسکے خادم بتانِ فرخاری
فرش پردے چھتین جواہر دوز — کمرے کمرے کے ہین مسندین بھاری
بامِ عالی کی نور افشانی — در و دیوار کی ضیا باری
چاند نور اقتباس کرتا ہی — صبح کرتی ہی آئینہ داری

## تعریف دیوانخانہ

ہی وہ دیوانخانہ نور افشان — انتہا کی ہی جس مین طیاری
شیشہ آلات جھاڑ نورانی — طور کی جنمین روشنی ساری
کنول اوترا ہوا یمان کا ہے — شیشۂ آسمانِ زنگاری
آئینہ صبح عید سے بڑھ کر — جن سے عشرت کی ہی نمود اری
ہمسرِ ان آئینوں نسے کیا ہو مہر — کہ یہ نوری ہین اور وہ ناری

## تعریف تصویرات

کیا طلسمی پری ہین تصویرین — سونے چاندی کے چوکھٹے بھاری

برق تابان سے بہی نہ جہپکی آنکہ | بل بے خود بینی اُف ری خودداری
بولتی ہی نہین ہی نخوت سے | کیجیے لاکہہ منت و زاری
کارچوبی ہین مخملی پردے | فرش چشم بتانِ فرخاری
سامنے اسکے فرش کے گلزار | اگلے وقتون کی جیسے پہلکاری
پاے مخمل ہے خواب ہین وہ شی | دیکہی جو کچہہ میان بیداری
پر طاؤس کی ہی چہت رنگین | طرفہ میناے تحفہ گلکاری
شہ نشین ہی سجی دولہن کیطرح | حورین کرتی ہین آئنہ داری
سونے کی کو چین کرسیان چپہین | چاندنی دہوپ ہو گئی ساری

## مچہی بہون

قصر مچہی بہون کا کیا کہنا | ہی اوسی مین جلوس سرکاری
صحن بام خورنق اوسکا ہے | قصر نعمان سے بڑہ کے طیاری
سندی یہ فسانہ سن سنکر | سن ہوئی صنعتِ سنماری
سائبان اوسکا ابر نیسان ہی | رات دن رہتی ہی گہرباری
سرزمین بوسہ گاہ عالم ہی | سجدون کے نقش سے ہی گلکاری
اپنی جاگیر اسکو جانتے ہین | تاج اقبال و چتر سرداری
خانہ زاد و مکین اس محل کے ہین | کشور آرائی و جہانداری
شقفون مین یہ سکان لکہتا ہی | عرش اعظم کو رفعت آثاری
بام پر سے جو اوڑکے جائین ملک | پاسبان اونسے لے گنہگاری
جلوہ گر اسمین رہتے ہین نواب | نور افشان ہی قدرت باری
مشتری طلعت و سپہر شکوہ | نیر اعظم نکوکاری

مقدم حیدر سے یہ کعبہ معنبر ہو گیا

غزل

فیض بخش زمانہ ابر کرم | زینت مسند جہانداری
قبلۂ خلق حاجی حرمین | کعبۂ شرع عرش دینداری
حامی دین و ناصر اسلام | فخر دارائی و جہانداری
علم و عقل حضور کے باعث | روشنی ہی جہان مین ساری
مشکل ہر کتاب ہی آسان | سہل ہر مسئلہ کی دشواری
کیا پڑہین اپنی نثر مین اہل زبان | سنکے حضرت کا وصف نثاری
جیب یوسف کے آگے کیا کہولے | کوئی نادان دکان عطاری
بخت و دولت ہیین کے مجرائی | علم و حکمت ہیین کی درباری

## تعریف علما

علما ایسے نامور ہین یہان | جنکی مداح خلق ہی ساری
سب سے افضل جناب عبد الحق | قبلۂ عالم نکوکاری
حکماے فلاسفہ کو بہی | فخر ہو اونکی کفش برداری
مفتی بے نظیر سعد اللہ | فقہ و منطق مین قدرت باری
حضرت مولوی مسیح الدین | کرتے ہین شرع کی مددگاری
صاحب ارشاد ہین سمی حسین | اونکے دریاے فیض ہی جاری
نور حق مولوی سدید الدین | آیۂ مصحف نکوکاری
چمن علم حق ریاض الدین | کرتے ہین عرش حق کی سیاری
نام عبد العلی و نکے نبی | جہل کی دور کردی بیماری
وصف عالم علی و نور نبی | جسم دانش مین مثل جان ساری
کیا حسن شاہ کیا ظہور الحق | دونون پر ختم ہو نکوکاری

## اطبائے سرکاری

| | |
|---|---|
| وہ اطبا ہین عیسوی اعجاز | نام سے جنکے بھاگے بیماری |
| فرد یکتا حکیم ابراہیم | کرے بقراط جنکی عطاری |
| فاضل و متقی علی حسین | چین پاتے ہین اونسے آزاری |
| ہین محمد حسن طبیب متین | حفظ ہے اونکو مصحف باری |
| میر مہدی حسن رضا کے سوا | حکمت اللہ طبیب سرکاری |
| طبیع مرزا علی نقی کو ہے | فن طب مین کمال ہشیاری |
| ہے کرامت علی کو بھی حاصل | اسی فن مین حضور سرکاری |

## شعرائے سرکاری

| | |
|---|---|
| مجمع شاعران نامی ہے | شاعری کی ہے گرم بازاری |
| بحر منشی اسیر اور امیر | ہمسر انوری و مختاری |
| طبع پاک عروج و داغ سے ہے | منفعل ابر کی گہرباری |
| ہے جلال و حیا و شاغل سے | محفل نظم جلوہ گرساری |
| مثنوی مین صبا و خواجہ بشیر | رونق شاعری و نثاری |
| بدر شادان عنین غنی ہردم | رہتے ہین مدح خوان سرکاری |
| فارسی گو نثار شیرازی | تر زبانی مین ابر آزاری |
| فن تاریخ مین رسا منصور | جان صاحب کی ریختی پیاری |
| سب سے بڑھ کر منیر کو حاصل | بیکنائی و ہرزہ گفتاری |

## تعریف خوشنویسان

خوشنویسونکی کیا کرون تعریف | بخت خط کو ہی جنسے بیداری
سب کے سید عوض علی اوستاد | خوشنویس اونکی مدح مین عاری
ہی خط قسمت سکندر سے | اونکے خط کی سوا نمو داری
مرتضی ناصر و الٰہی بخش | سہل کرتے ہین خط کی دشواری
پھر کریم اللہ و سلیم اللہ | کرتے ہین باغ خط مین گلکاری
نسخ مین مشتہر غلام رسول | خط مین قاضی کی شان ہی ساری

## حفاظ

حافظون کا شمار حد سے فزون | شرح کرنے مین حد کی دشواری
نامور ہین بہت قرارت مین | سب سے اعلی علی حسن قاری
رکھتے ہین اور صنعتون مین بھی | قاری آغا علی منو داری
القرض ہین تمام اہل کمال | صاحب منصب نمکخواری
عمدہ شطرنج باز و گنجفہ باز | جان و دل سے مطیع سرکاری
نامور پہلوان بکیت و پھکیت | جنسے آگاہ خلق ہی ساری
رشک مانی مصور و نقاش | جنسے تصویر پای جانداری

## قطعہ

جو ہین چوسر کے کھیل مین مشاق | چالین معلوم جنکو ہین ساری
فرد فرد اونکے نام اگر مین لکھون | یہ قصیدہ ہو جنگ سے بھاری

## تعریف عدل و سخاوت

جنس کا سد ہی عہد کسری ہی | عدل کی ہی وہ گرم بازاری
ایک ہی گھاٹ پانی پیتے ہین | شیر ہندی غزال تاتاری

| | |
|---|---|
| رام پور آج کیون نہو آباد | اوسکے طالع نے پائی بیداری |
| کوئی آنکھین نہین چورا سکتا | چور بھولے ہین اپنی عیاری |
| کیا کرون انتظام کی تعریف | سب سے بہتر ہی یہ عملداری |
| ہوتے ہین سطے مقدمہ حق حق | نہین ہوتی ذرا طرفداری |
| اہل بازار تک ہین با ایمان | نہین کرتے ہین کچھہ کانداری |
| لوگ لیتے ہین کوڑیون کے مول | عیش و عشرت کی جنس بازاری |
| وصف لکھون اگر سخاوت کا | خامہ کرنے لگے طلاکاری |
| بزم اقدس مین دو دشمع چراغ | دُرفشان جیسے ابر آزاری |
| جو پھٹے حال سامنے آیا | اوسکو خلعت دیئے بہت بھاری |
| دور تک آپ کا ہے فیض محیط | کہتی ہی خلقت خدا ساری |
| حاضران را کجا کنی محروم | تو کہ با غائبان نظرداری |
| جھولیون بھر کے پا گئے دولت | ہی فقیرون کو نذر و زرداری |
| عہد حضرت مین زخمیون کے لیے | فرش ہی آسمان زنگاری |
| حکم سرکار سے ہی شہر بدر | ظلم فتنہ جفا ستمگاری |
| بہر فراشخانہ والا | چرخ ہے فیل بار برداری |
| کاٹ دے دم مین شیر کا جو زنگ | اک نگاہ عتاب سرکاری |

## وصف شمشیر

| | |
|---|---|
| آپکے ہاتھ مین ہی وہ تلوار | جسنے بجلی کو کر دیا عاری |
| موت کے آنے کو ہی دروازہ | زخم اسکا جسے لگے کاری |
| نام اس برق کا ہی دشمن سوز | کام اس ابر کا ہی خونباری |

سخت پتھر ہی اسکے آگے یون — جس طرح کوئی نرم ترکاری
گھاٹ ہی اسکے گھٹ گیا طوفان — باڑہ سے بڑہ گئی ہی خونخواری

## وصف اسپ

ہی سواری مین کیا پری گھوڑا — خوشخرامی مین کبک کہساری
گر رہی ہی صبا جنور اس پر — بوی گل کرتی ہے جلو داری
بجلیان گرد راہ سے چمکین — جو دکھائے یہ گرم رفتاری
اک اشارے مین جای تا بفلک — اس سے سیکھین نجوم سیاری
اسکے چلنے مین فرش ہوتی ہی — اطلسِ آسمان زنگاری
شرر نعل نقش ہی اوڑ جای — مثل باروت رات اندہیاری
ہی یہ نو ہی نعل در آتش — دیکہ کر اسکی گرم رفتاری
عرق افشان حلب مین گذری اگر — آب آئینہ ہو یہان جاری
بے چلے اوس بادشاہ کا سکہ — پاے جو منصب جلو داری

## تعریف فیل

کیا کرون فیل خاص کی تعریف — ہی یہ خوشبو مین مشک تاتاری
سونڈ کالی سفید دانتو مین — چاند دو ایک رات اندہیاری
دانت دیکہ چڑہاو چڑہو مین — شان خوبی دکھاتی ہین ساری
جیسی ہیرے کی کنگنو مین ہون — گوری گوری کلائیان پیاری
لال سیندور اسکی مستک پر — غیرت لالہ زار کہساری
دوستون کے لیے ہی ابر بہار — دشمنون کو یہ رات ہی بہاری

## تعریف فوج

ہر سوار و پیادہ برق مثال — کیا کہون فوج کی مین طیاری
وردیان تحفہ خوشنما ہتھیار — ہی قواعد کے فن مین ہشیاری
افسر ایسے ہین جیسے خود مریخ — سیکھتا ہی فن سپہداری
ساتھ اس فوج کے ہی یون رستم — تھک کے چلتا ہو جیسے بیگاری

## خاتمہ

ہو نہ جائے قصیدہ طولانی — ای منیر اب دعا کی ہی باری
ہو خداوند کا فزون اقبال — ہے افضال حضرت باری
عمر لاکھون برس سی بھی ہو سوا — ہون سلاطین عصر درباری
عیش و آرام و دولت و حشمت — کرین سرکار کی جلو داری
سرفرازی ہو دوستون کے لیے — دشمنون کے لیے نگونساری
اوسکا بدخواہ ہو تمام جہان — جو نہو خیر خواہ سرکاری
یا الٰہی نمک حرامون کو — آب تیغ اجل بھی ہو کھاری
مدح لایق مین کر سکون کیونکر — ناتوانی ہی اور بیماری
برگ سبز ست تحفۂ درویش — بذلہ گوئی نہ نغز گفتاری
ہے مداح پر نگاہ کرم — کہ ہی ان روزون رنج سی عاری
ای منیر این قدر مباش ملول — کہ ولی نعمتی چنین داری

## قصیدہ بمدح ملجاے مآب یکتاے دوران مخدومی مولائی جناب

سمجھئے رگ برق اس سے نہ جھپکو | فدا دیکھ لو بسمل یہی ہے
مرے قیس و فرہاد کو دیکھ لین گے | بڑی دل لگی ہے اگر دل یہی ہے
شب وصل بھی ہے اسے بیقراری | نرالا زمانہ سے کیا دل یہی ہے
گئی برق سیماب اگر دل ہے باقی | تڑپنے کو دنیا مین بسمل یہی ہے
ہر اک اپنے پہلو مین سمجھا ہے اسکو | سبھی اہل دل ہین اگر دل یہی ہے
ہر اک گھر بجاتی ہین شمع محفل | وہ ہین موم دل سخت مشکل یہی ہے
پڑا ایسے خونخوار سے ہمکو پالا | پلا جو لہو پیکے وہ دل یہی ہے
اوترتا ہے زیر زمین ہر مسافر | کہین کوئی جاتا ہو منزل یہی ہے
زمانے کے بچھڑے عدم مین ملینگے | کدہر جائینگے یار منزل یہی ہے
در بے بہا جان کر یون نہ پھینکو | گرہ مین اسے باندہ لو دل یہی ہے
تری کوچے مین ہم یہ کہتے ہین دلسے | جو ٹھیرے طبیعت تو منزل یہی ہے
ترا عشق ہے زندگی کا خلاصہ | کلیجا یہی ہے یہی دل یہی ہے
گلی آئی اوس بت کی تابوت کہدو | نہین ناؤ ٹھہراؤ ساحل یہی ہے
تری سنگ در پر ہے مرقد ہمارا | کہ تکیہ سرہانے کے قابل یہی ہے
سرا کو عدم مین ہے سبکا ٹھکانا | کہان جائینگے خضر منزل یہی ہے
کیا خون دل نرم باتون سے تونے | تری تیغ مو مین سے بسمل یہی ہے
بڑھی آبرو میری آغوش مین کیا | نہین جسمین دریا وہ ساحل یہی ہے
فقیرون کو سب نعمتین ہین میسر | صدا ای لب جام سایل یہی ہے
ہماری بغل سے کنارہ ہے بیجا | اگر تم ہو دریا تو ساحل یہی ہے
نہ پامال کر دل کو اے لشکر غم | کسی کے گلے کی حمایل یہی ہے
پری سے مرا شیشہ خالی نہوگا | وہ خود بول اوٹھین گے ترا دل یہی ہے

غزل

۱۳۱۴

## غزل

زمین گرد کلفت ہین اہل کدورت — زمین اس زمانہ کے قابل یہی ہے

عوض چاندنی کی بچھاتے ہین آنکھین — بساط اپنی اے ماہ کامل یہی ہے

تڑپنا ہمارا دکھاتے ہین سبکو — بتاتے ہین وہ رقص بسمل یہی ہے

مرے دل سے بنتا ہی دلدار ہر بت — کہین کوئی لیلی ہو محمل یہی ہے

مزا لالہ و گل کی بہی سیر دیکھو — تمہارے شہیدون کی محفل یہی ہے

گناہون کو کثرت کی قلت نہوگی — اگر عمر باقی ہے فاضل یہی ہے

ہوسی گل خوشبو سے ہین مست عاشق — منادی شور عنادل یہی ہے

اشارہ ہوا ان آنکھون کی ہو نگی — ادہر دیکھنا سحر بابل یہی ہے

جھلکتے ہین پہلو ہی خالی سے میرے — سمجھتے ہین وہ قبر بیدل یہی ہے

دل غیر سے کیون نکلتے نہین تم — مگر خانۂ نقش عامل یہی ہے

لحد درمیان ہے وجود و عدم مین — زمانہ سے شہر ایک منزل یہی ہے

جوانون کو شوق جوانی مین پایا — تمنای تحصیل حاصل یہی ہے

مرا نالہ طوبی سے بہی ہے رسا تر — تری قد سے مد مقابل یہی ہے

وہ آئے تو پر قتل کرنیکے خاطر — سزا تیری اے جذبۂ دل یہی ہے

جدا ہو گیا تیغ قاتل سے ملکر — وفاداری اے خون بسمل یہی ہے

عبث روتی ہین آنکھین بدنام کرکے — سزائے گواہان باطل یہی ہے

شب قدر کملی کے سایہ سے نکلے — کرامات اے فقر کامل یہی ہے

کسے آئینۂ جان کر توڑتے ہو — مین پہچانتا ہون مرا دل یہی ہے

زمانہ مین ہے چاند تصویر اوسکی — مرقع مین اک فرد کامل یہی ہے

یہ رنگت ملی اوسکو زیر بلا سے — زہ تیر سے نکلے مراد دل یہی ہے

طپش دیکھکر دل کی کہتے ہین ہنسکر — تڑپ تیری اے مرغ بسمل یہی ہے

غزل

اسی نے کیا سامنا فوج غم کا — کلیجا یہ جس کا ہے وہ دل یہی ہے

نئی چاندنی اہل دل دیکھتے ہین — ہر اک ماہ تابان کی منزل یہی ہے

نہ چھوڑو اسے صید لاغر سمجھکر — ارے زلفون والو مرا دل یہی ہے

لپٹ قد جانان سے اوطایر دل — درخت آشیانے کے قابل یہی ہے

اولجھتیں جو زلفین تو سلجھا تی اوسے — گرہ پڑگئی دل مین مشکل یہی ہے

فدا عشق پر ظاہر و باطن اپنا — بدن کا جگر جان کا دل یہی ہے

دل تنگ کی کوئی کیونکر خبر لے — نہین راہ جسکی وہ منزل یہی ہے

زمانہ کے یارون کو پہچانین کیونکر — اندھیرا جہان ہے وہ محفل یہی ہے

نصیب ایسے ناسے کہان بلبلونکو — مین پہچانتا ہون مرا دل یہی ہے

رہا دل اکیلا کیا تیراون کا — رہ خدمت اے عشق کامل یہی ہے

لہو سے مشابہ ہے مہندی کسیکی — سمجھ لے ترا چور اے دل یہی ہے

پھنسا ناہے تو دل نشتر سے چھیڑو — جگہ گدگدانے کے قابل یہی ہے

ادھر بھی کوئی ٹھوکر او جانے والے — ترے خانہ برباد کا دل یہی ہے

دل اپنا علیر اوسکے کوچہ مین پوچھا — شہنشاہ فردوس منزل یہی ہے

دولت سے بیخودی ہے جوانی کیواسطے — سونا ہے نیند نشۂ فانی کیواسطے

دل جل رہا ہے اشک فشانی کیواسطے — اس گھر مین آگ آئی ہے پانے کیواسطے

جنت سے قصر یار نہ ملجائے حشر مین — چھاپے دئے لہو کے نشانی کیواسطے

بیخواب سے زمانہ تمہارے فراق مین — آنسے کہانسے نیند جوانے کیواسطے

کوئی لگائے نقطۂ شک کس مقام پر — کچھ تو جگہ ہو تنگ دہانی کے واسطے

سجدہ جدا ہو سے اسیران عشق کا — ماتھے گھسے ہوئے ہین نشانی کیواسطے

غزل

بچپن مین اسقدر خلشین آپری شو | زرکہ چھوڑ رو کوئی اُوک جوانی کیواسطے
منہ کا او گال بھید دیگا سبر کو ہاتہ | کچہ رنگ ہو پیام زبانی کیواسطے
کیونکر بدل دیا اُنکو میلے لباس سے | بو لُٹی ہے رخت گل مین نشانی کیواسطے
عدو وتا سے تنگ ہین پیران روزگار | ملتے ہین سب سے جہک کر جوانیکو واسطے
رونا مراسبک ہے نظر مین تو غم نہین | توقیر ملکے ہین سہی پانے کے واسطے
اہل نظر کیواسطے ہے خاک کوی یار | آنکہین ہوین سرمہ چھپانیکو واسطے
معدوم سے مثال ہے موجود کی محال | منہ چاہیے سنے غنچہ دہانیکے واسطے
انگیا کے بنگلے پر ہوئے شید انسیا [illegible] | یاد آئی اودہ کی شام جوانی کے واسطے
سب اعمین ہی لوٹے ہون ترباکر تیز | جہلو نہین گل بہچون نشانیکو واسطے
بازار کہنہ مین نہین توقیر جنس نو | عصر قدیم ہو یوسف ثانیکے واسطے
کس طرح آئی پیاسون تک یجان تیغ | لوہے کی قید سخت ہے پانی کیواسطے
طفلی مین کیون برا ہی لذت شراب کی | رہنے دو کچہ تو نشہ جوانی کے واسطے
عاشق ہے راگ رنگ تری حسن [illegible] | سوتا بہی بیقرار ہے دہانی کے واسطے
روتی ہین تیری عدہ خلافی سے قصہ خوان | باقی نہین ہے جہوٹ کہانی کے واسطے
بہاری ہوا ہون ضعف سے سبک ناتوان | ہلکا کیا ہے غم نے گرانی کے واسطے
صحرای دلکو لشکر پیری نہ گہیر لے | کچہ تو جگہ ہو داغ جوانی کے واسطے
[illegible] لگے دہو بیٹن تو وعدہ فردا سے [illegible] | اب ورد گل ہو ناوہ وخانی کے واسطے
پیری مین طنطنہ قد خم گشتہ کا ہے شر | کس بل ہے کچہ گہڑی کو کمانیکے واسطے
کیون فصل گل مین گل کو ہنسا [illegible] | خدمت تہی یہ تو باد خزانیکے واسطے
بہیکی ادا نہ کوئی بتاتے حضور کی | اتنا نمک ہو شور جوانی کے واسطے
اخبار دہر دیتے ہین یاران رفتہ کو | مرتے ہین لوگ نامہ رسانی کے واسطے

ہر چند مجھسے دور رہی وہ سہیل حسن / خوشبو تو پوست مین ہی نشانی کیواسطے

پہر شکستہ دل مین ادہر ہی کبھی کبھی / ہان بچوان اپنی جوانی کیواسطے

پہا ہا نہین جراحت دل پر وہ رکہ گئے / چہٹی لگا گئے ہین نشانی کیواسطے

الی للباس و الی سے ہے آرزوی سے / دریا پری کی چاہ ہے پانی کیواسطے

پیری کو عیب سمجھ کو پہر آئی اور پہر سب / جتنے دیے بتون کو جوانی کیواسطے

فکر سخن مین ضبط فغان چاہیے منیر
رہتے دو کچہ تو بات فغانی کے واسطے

نہ تو کچہ فکر نہ تدبیر لیے پہرتی ہے / جابجا گردش تقدیر لیے پہرتی ہے

جال وہ زلف گرہ گیر لیے پہرتی ہے / مسکن حسرت نخچیر لیے پہرتی ہے

عکس رخ حسن کی تنویر لیے پہرتی ہے / چاندنی نور کی تصویر لیے پہرتی ہے

نگہ فقر سے سونے کے لیے اوٹہتی ہین / مفلسی گانٹہہ مین اکسیر لیے پہرتی ہے

ہو تو ہین اہل نظر آنکہ مین غلام / گرد رہ سرمۂ تسخیر لیے پہرتی ہے

ترال دنیا نے مرقع یہ کہان سے پایا / تیری ہر بیس کی تصویر لیے پہرتی ہے

کوئی بیمار خوش اقبال ہے مشتاق اجل / ہر دوا زہر کی تاثیر لیے پہرتی ہے

ہر جگہ زلف مین ہے چہرۂ انور کی دہوم / رات اک چاند سی تصویر لیے پہرتی ہے

وہی پہنچے جو ہو شمشاد قدونکا عاشق / فاختہ طوق گلوگیر لیے پہرتی ہے

کہین ملتی نہین بیمار قسمت کی دوا / زندگی نسخۂ تدبیر لیے پہرتی ہے

بلبلین فصل چمن مین نہ ہوا آئین / بوی گل ہاتہ مین زنجیر لیے پہرتی ہے

منزل گور تک آنے نہین پہنچاتی / یارون کو حسرت تعمیر لیے پہرتی ہے

اپنی محفل مین جگہ کسنی عنایت کی ہے / شمع پروانہ جاگیر لیے پہرتی ہے

کوئی جلاد تو مشکل مری آسان کرے / جان بلب موت کی تاخیر لیے پہرتی ہے

تا قبر جسم روح کی ہمراہ چاہیے — گہر تک تو ساتھ گرد و غبار سفر رہے
تابوت میں فرش سے سبکدوش ہو گئے — بیگار اوٹھانیکے لیے شوریدہ سر رہے
بجھتی ہے یوں شراب سے پیری کی آبرو — سورج سے جیسے چھپکے نماز سحر رہے
جھکیں نصیب ہی بجو اسطرح جانیے — تھہرے اوڑکے جیسے ہوا میں شرر رہے
مٹی نہ کیوں ہو جامہ ہستی مزا میں — کفن نہیں سفید لباس سفر رہے
کاجل نہ آنکھ میں ہو نہ مسی ہی ہو نصیب — دوراتیں اور کہو تیں جہاں رات بھر رہے
پیری کی گردہنی میں اسی باندہ کھیر — پہلو تہی کری تو عدم میں کمر رہے
باغ جہاں کی سیر ہو اس لیئے لیے — سیر بہشت دعوت عمر دگر رہے
پنہاں نہیں ہے کوئی جگہ تجسے اے صنم — روپوش ہو کے بندۂ عاصی کدہر رہے
وحشت جنون نہیں جسم کی مٹی نمو غبار — پیوند خاک ہو نیکو رخت سفر رہے
نقل مکان ضرور ہے بیمار ونکو لیے — رہنے کو دل تو بائیں طرف کو جگر رہے
دلمیں مری خیال وطن کو جگہ نہیں — پھیلا کے پاؤں چین سے گرد سفر رہے
تیغ اجل سے بچکے ہے فکر جہاد نفس — شکر سے کرینگے اپنی سلامت اگر رہے
محروم کوئی عضو نہو فیض عشق سے — حصے میں سبکے دولت داغ جگر رہے
عرش برین کی بار تو پہونچی ہماری آہ — افسوس تیری کان سے کوسون اثر رہے
انسان کو ہے رزق فقیرانہ سے قیام — جیوں آب و گل نہ جو عمر بسر رہے
ممکن نہو وضو کو اگر آبروی زہد — تشنہ پوچھے کیو اسطے دامان تر رہے
تنہا نہ چھوڑیے معرکہ قتل میں اونہیں — تلوار باندھے ساتھ جلو میں مگر رہے
جلنے کی آرزو میں ہیں یوں ہم جلے ہوئے — مشتاق شام جیسے چراغ سحر رہے
گھبرا لیا دعا نے کثرت ذنوب نے ہی — سرکار حق میں چھپ کے نہ کیونکر اثر رہے
دل نے تو دب کے داغ نسوں کو لیا ہے آہ — رہنا جو چاہیے زخموں سے ملکر جگر رہے

غزل

جای سجدہ تو ملی گوشہ عزلت لاکھون
حرم و دیر مین شیخ و برہمن رہزن
اونسی لیپی ہوئی تصویر کیچھے ہی مری
استخارہ نی دکھائی رہ توحید ہمین
پاونکی بوسی عبث دیتے ہو سرداروںکو
حیلہ غم کھانیکو ہم پوچھتے ہین روز نیسے
یار چھیڑے تو زردلغ سنائی احوال
کبھی در وکشیونکی گذر یکو نہ پایا یکرنگ
ہد ہی زخمونکی گل داغ جنون کا ط
دولت عمر کی سا لگرہ سے کیونکر
تو بنی ہاتھونمین لیی پھرتی ہین ناحق زر و زر
آپ گاتی ہین تو سو جاتی ہی میری قسمت
جو گیے کا ہی مزا تارک دنیا ہم ہین +
سر فروشونکو نہین خواہش مینا بازار
سر فدا کرینمین مین شمع صفت ہوا تنہا
گہ نہین پاتی کسی دلمین ہماری فریاد
جو بت اگلانی انگیا سی نہین پہرتی کا
اون پریزادونکی مٹی ہی خراب ہی گردون
اگ لگجای زمانی مین کہ طوفان آئے
رو ٹھہ کر بہاگی شب روز جوانی مجھسی
کتنو دلمین سنادی ہی جلاتی ہین یہ

سیکڑون تکیے ہین ہو ڈالی سرہانا کوئی +
رس و راہ مین ٹھہانا نہین تھانا کوئی
رنگ ملت مین جما ہی نہ چھڑانا کوئی +
جفت اس سبحہ مین ایدل نہین دانا کوئی
پاینتی سے بھی ملاتا ہے سرہانا کوئی
موت سی سیکھو تم آنی کو بہانا کوئی +
آپ سی بھی کہین بولا ہی خزانا کوئی
خویش و پیوند مین دیکھا نہ یگانا کوئی
عشق بازی کی لیے چاہیے بانا کوئی
باندہ لیگا نہ مین کسطرح خزانا کوئی
کاٹھہ کی ہانڈی مین پکتا نہین کھانا کوئی
ساز کی پردہ مین کہتا ہی فسانا کوئی
مجلس فقر مین گاہی نہ شہانا کوئی +
دخت رز ڈھونڈہ لی بازار زنانا کوئی
میری ہمسایہ گردن نہین شانا کوئی
بات رہجای جو بلجای ٹھکانہ کوئی
پان کیطرح پلٹتا ہے زمانا کوئی
جنکے تابوت کی لایق نہین شانا کوئی
حکم ہی دلکی لگی کو نہ بجھانا کوئی +
کالی گورون کو منالاہی زمانا کوئی
غم کے ہوتی ہوئی کچھ اور نکھانا کوئی

٨٢٧

## غزل

جب دیکھے مرغ دل کا نشانا اڑا دیا
شاگرد کس کمان کی تیری غلیل ہے

گیسو ان کمند آہ گئی اونکی بام تک
برسون مین جو منڈھ ہی نہ چڑھی یہ وہ بیل ہے

زلف سیہ کے سایہ مین رہتی ہی دوشن پر
روغن نہین ہے اونکی سپر کا پھلیل ہے

کیونکر دبے نہ سینۂ پر داغ سے بہشت
زنجیر عرش بھی اسی کیاری کی بیل ہے

بدتر غبار سے ہے شب غم کی چاندنی
شاید چراغ ماہ مین مٹی کا تیل ہے

زندان مین بھی ہے سنبل سودا بہار پر
سرسبز میری سلسلۂ پا کی بیل ہے

سو علمی کی آنکھین مانگتی ہین اس سے روشنی
یارب چراغ طور مین کس کا تیل ہے

سرسبز خاک ہو دل سوزان کا دود آہ
آتشکدہ مین جسکی ہے جڑ یہ وہ بیل ہے

روتی ہین دوست پر نہین عبرت پذیر دل
چکنے گھڑے کو بوند بھی پانی کی تیل ہے

سرگشتہ رہ چکا مگر ہین تلون مزاجیان
مٹی جمی ہوئی ہے کہ منہ کے بیل ہے

راہ عدم مین چھوٹ گیا جسم جان کا ساتھ
اک بھیڑ ہے مسافرونکی ریل پیل ہے

محروم ہو گے کیون نہ بھاو نہین ابکے شوخ
جو پان بانٹتے ہو تم اونکی یہ بیل ہے

ہر بات مین وہ طفل مغنی ہے سخت گیر
تو ہجر نہ سمجھ اوسکی ستارے مین بیل ہے

کیا جان ہار کے بھی نہ جیتین گے آپ کو
بازی یہ عشق کی ہے کہ لڑکون کا کھیل ہے

وحشت جنون کی فیض سے زنجیر پا ہے سبز
انگور جسکے آبلے ہین یہ وہ بیل ہے

کیا تر ہے خون بلبل شیدا سے خاک باغ
اے باغبان سرخ کف دست بیل ہے

پروانون کو بھڑاتی ہین آپس مین شمع رو
جیتے پتنگ لڑتی ہین اونکا کھیل ہے

پھنسکے کمند زلف مین پھولا ہی عنقرو
بو دانشی کا سلسلہ اب ایک بیل ہے

بازی عشق مین نہین آسان ہار جیت
جو کھیل جائے جان پر اوسکا یہ کھیل ہے

مداح اہل ہند ہین صبح جمال کے
شاید تری قبا مین بنارس کی بیل ہے

اے دل تمہ تیغ بازی قاتل کی سیر دیکھ
سر پر اجل جو کھیلتی ہے یہ وہ کھیل ہے

۱۳۱۴

۴۳۲

## ردیف صاد مہملہ

## غزل

چار و لطف رواں ہین جنازے میں بزار پہ نا
ہی تلخ تر مزہ ثمر نخل حرص کا
بندوق سے صنوبر دل کو اڑا سیے
ای چارہ ساز جلنے لگے زخم اور بھی
کیونکر نہ اشک میرے تیونسی کھیلیں گو لیاز
مدعن بہار آتش دل ہو نسیم لہت
اوس ہٹنے راہ کی ہو جو اہل سلوک کے
کشتی مے میں شبیہ گو کی خشک و تر کی سیر
جام شراب مین عرق افشان ہی وہ یار
گلے ہماری بیٹی کی ہین دست یار میز
دیتی ہے تار برق کہ آتی ہے فصل ہی
کھائی ہولی سنہائی او گل وہ نمین کس طرح
سوئی عدم جو ناقہ ہستی ہے گرم رو
دنیا میں صبح و شام کو یکجا نہیں فنا اگر
شمشیر یار دل میں مرے گھر بنا ہی گی
کرتی ہو قصد ظلم تو ہو جاتی ہے خبر
آتی ہین بہٹیں نہصنعت کی جاتی ہیں تنیز
جانباز جیت جائینگے محشر میں آپ کو
تیرا ہی کلمہ پڑھتی ہے محشر میں ساری خلق
بیشک وہ دین کو رنج دو پیٹہ میں منہ چھپا
پوچھو نہیں تیرہ منہ کو تلوار سے جو دین آ

پابند جو شرک کی نہیں وہ ریل ہے
جو اسکی شاخ ہے وہ کرپلو کی بیل ہے
یہ گولیان ہم آپ جو کھیلیں تو کھیل ہے
مرہم نہیں ہے گرم مسالے کا تیل ہے
اطفال پاکباز کا پاکیزہ کھیل ہے
کیا اس میں شیشۂ دل دشمن کا تیل ہے
ہر خانقاہ میں صنم آمد کا کھیل ہے
پانیمن آگ بوٹ ہے خشکی میں ریل ہے
اس آنکھ میں گلو ہوئی کندن کا سیل ہے
اس وصل مختصر کی بہی دشمن بخیل ہے
کالی گھٹا ہیں کیسی کہ پورب کی میل ہے
بوسے تو آپ ہی چلے اب کیا جھمیل ہے
دست اجل میں تار کفن کی نکیل ہے
ان دونوں کالی گوروں کی شاید دلیل ہے
جرگہ نہیں ہین پہلو میں داغ سبیل ہے
شاید تمہارے دل کو مرے دل سے میل ہے
پیری میں مرگ آمد و شد ہی کہ ریل ہے
جو بعد مرگ کھیلتے ہین یہ وہ کھیل ہے
کیون ہم نہ کہتے تھے کہ تجھے سب سے میل ہے
اگر شہید ناز کا جانا ہی کھیل ہے
جسکے کھلی ہے مشک وہ کاہیکا تیل ہے

دنیا میں ہے منیر وہی بارہ باٹ ہی

| | |
|---|---|
| کسطرف کوٹھی سی وہ مہ جلوہ گر ہونیکو ہی | عید کا چاند آج کیا جانے کدہر ہونیکو ہے |
| عشق مثل حسن جانان مشتہر ہونیکو ہی | لاغری سر تا بپا نازک کمر ہونیکو ہے |
| عمر باقی راہ جانا نمین بسر ہونیکو ہی | آج اپنی سخت جانی سنگ در ہونیکو ہے |
| شرم سی کوتہ نگاہ فتنہ گر ہونیکو ہی | مژدہ ای شہرگ یہ برچھی نیشتر ہونیکو ہے |
| کسطرف وہ ماہ سیما جلوہ گر ہونیکو ہے | کونسی عالم میں اس شب کی سحر ہونیکو ہے |
| دلمین اک خورشید روشن جلوہ گر ہونیکو ہے | چاند کا ٹکڑا ہر اک لخت جگر ہونیکو ہے |
| پردہ عصمت مین خفا ای قمر ہونیکو ہے | اپنی عالم آشنا تیری خبر ہونیکو ہے |
| جانشین مہر قاتل کی سپر ہونیکو ہے | چاندرات آفاق مین آٹھون پہر ہونیکو ہے |
| آہ آتشبار یارب تیز تر ہونیکو ہے | آفتاب حشر شاگرد شرر ہونیکو ہے |
| وصل جانان کا زمانہ مختصر ہونیکو ہے | گھٹتے گھٹتے زلف شبگیر کمر ہونیکو ہے |
| عشق کا ادس بت کی دلمین بھی گذر ہونیکو ہے | آشنائی درد پتھر کا جگر ہونیکو ہے |
| عالم پیری مین ہی داغ جوانی کا فروغ | یہ چراغ شام خورشید سحر ہونیکو ہے |
| درد دور سلطنت ہی بد دماغی کی دلیل | گردش چتر زری دوران سر ہونیکو ہے |
| لاغری کو شرکت بار مصیبت سی لپینہ | خشک تنکا کوہ آفت کی کمر ہونیکو ہے |
| بال پکے عمر آخر ہو چکی اب آنکھ کھول | آفتاب آتا ہے سر پر دوپہر ہونیکو ہے |
| تیرہ روزونکی طرف مائل ہی قسمت کی | بعد مدت صلح یار و دشمنی ہونیکو ہے |
| جان جائیگی پرشی ریجاینگی اعضای جسم | قافلے سے پہلے یوسف کا سفر ہونیکو ہے |
| دست سودائی شہادتکو بہی لائین مسیح کشانہ | خنجر عریان نگاہ پردہ در ہونیکو ہے |
| تلخ گوئی پھر لب شیرین کو آئی ہی پسند | پھر تکلم زہر ہلاہل نیشکر ہونیکو ہے |
| زلف سی رخ کیطرف مائل ہی دزدیدہ نگاہ | چھ دن سی جی نہین بہرتا سحر ہونیکو ہے |

پست قد شیشے ہیں گھٹتی ہیں طالع منزلت
دفتر ارض و سما زیر و زبر ہونیکو ہے

چھٹتی ہے اعضا سے پیرہن جوانی کی چمک
رخصت اہل بزم سی شمع سحر ہونیکو ہے

آمد پیری میں غفلت ہے جوانی کی وہی
نیند سے آنکھیں نہیں کھلتیں سحر ہونیکو ہے

ای شباب خضر لازم ہے دم آخر کی فکر
ہستی جاوید دم بھر میں بسر ہونیکو ہے

ہمکو سوا اسکے رسوائی سے بچنا ہو محال
تو بھی تشہیر ای نگاہ فتنہ گر ہونیکو ہے

ای شب فرقت قیامت تک ہے اب تجھسے فراق
شام جسکی پھر نہیں کل وہ سحر ہونیکو ہے

گھٹ چلے فیاض عالم بڑھ چلے ہیں مستفیض
ان دنوں خورشید محتاج قمر ہونیکو ہے

گرمی جوش جوانی ہو چلی کافور کیوں
دست و پا ٹھنڈے ہیں شاید سحر ہونیکو ہے

ٹھان دی تونے تو آنکھوں کی لڑائی یار سے
کچھ خبر بھی ہے شکست اہل گھر ہونیکو ہے

ہڈی ہڈی میں کریگا نالۂ خونخوار سیر
کوچہ گرد نیستان تیغ شیر نر ہونیکو ہے

حسن جھک جاتی ہے موسیٰ سینہ ہونگے سفید
یہ اندھیری چاندنی سی ہمسفر ہونیکو ہے

بوسۂ لب خواب میں لیجائیگا اگر کوئی
ہم کہے دیتے ہیں چوری تیرے گھر ہونیکو ہے

ساتھ جائیگا نہ کچھ داغ ملامت کے سوا
ایک پیسا داخل جیب سفر ہونیکو ہے

کیوں خفا ہیں آپ زخم دل ہرے ہو جائینگے
پانی پانی شرم سے میرا جگر ہونیکو ہے

کس شہ خوباں کا سایہ پڑ گیا ہے خواب میں
افسر بال ہما پابوس سر ہونیکو ہے

ہیں دل روشن کے جلوے ساری تیرہ روزیاں
ہر گھڑی دنیا میں جاگیر قمر ہونیکو ہے

مرغ دل کی گھات میں ہے دست صیاد حسین
بچۂ مہر آشیان مشت پر ہونیکو ہے

عمر بھر کی آشنائی ای شب فرقت نہ چھوڑ
تجکو موت آتی نہیں ہے تو بسر ہونیکو ہے

دم چراتا ہے فلک فیل شب غم کے حضور
کہکشاں نظروں میں چیونٹی کی کمر ہونیکو ہے

آمد دشنام ہے پیش لب لعلین یار
آج زہر تلخ مہمان شکر ہونیکو ہے

تیرہ روزی میں ملیگا دیکھنا اجلا کفن
اس سیہ خانہ میں بھی اک دن سحر ہونیکو ہے

ردیف عین مہملہ

ہر کسی نے دور مین سنو کہین کیونکر ہوئی خلق
بد دماغی مین نہ کام زور و زر ہونیکو ہے

وہ رہین گی میری گہر نور روز سی نور رنگ
عید اس ماتم کدہ مین سال بہر ہونیکو ہے

زلف پیچان ہے ابہی تک نشانہ سے ادلجہی ہوئی
گیسوی شبنکی رسائی تا کمر ہونیکو ہے

سلطنت کیواسطی بڑہتی چلین حرص نرزیان
ایکدن دنیا مین قحط تاج و سر ہونیکو ہے

موت کے معنی سمجہتی ہی ہوئی لطف زیست
انتقال زمین پر دل نوحہ گر ہونیکو ہے

میرے دلمین چرخ رکہتا ہی ذخیرہ رنج کا
قحط غم آفاق مین یارب کدہر ہونیکو ہے

سبزہ گردی کیا رہیگی جب ہے اعدوم
آسیا سے رخصت ابر باران سر ہونیکو ہے

خلوت و کثرت مین مجہسی پوچہتی ہی بیکسی
اوسطرف ہو جاؤنمین یہی توجہ سر ہونیکو ہے

تسکو میری پاس ہکر صبح جاتی ہو کہان
آج یاسی عید دنیا مین کدہر ہونیکو ہے

بحقیقت شہ رگ جان نزاکت بن چلی
ہیچ تہی یا کچہ نہ تہی پر اب کمر ہونیکو ہے

وہ وفا کرتی ہین ہستی بیوفائی کرتی ہے
دلمین آو نکے گہر بنایا جب سفر ہونیکو ہے

عشق کیسا حسن تک سے نزاکت کو حجاب
جنکی ہے اونسے ہی پنہان وہ کمر ہونیکو ہے

پاؤں وحشت نی بڑہائی ضعف نے پہیلائی ہی اون
جسم لاغر اب تیر یک نشتر ہونیکو ہے

نقد جان دینا پڑیگا کہانے پینے کے لیے
آب و دانہ ایک جا ہو کر گہر ہونیکو ہے

ساعت خواب اجل کا مول ہے نقد حیات
وہ گہڑی سونیکی ہے جسمین سفر ہونیکو ہے

یوسف مضمونکو لائے قلم لکہتہ اے منیر
یہ زلیخا نوجوان بار دگر ہونے کو ہے

یار بے پردہ اگر گلشن عالم مین رہے
چہپ کے ہر اشک مرا قطرہ شبنم مین رہے

خاک ہو رہگذر گریہ پیہم مین رہے
خشک و تر مین جو رہا ہو بدنام ہی غم مین رہے

نقش غم جبین سے اک جائے سبب غم مین رہے
دل سوزان مین رہے دیدہ پرنم مین رہے

کیا بتائین کہ کہان جاکے سبب غم مین رہے
آنکی جان سے دور او ہی عالم مین رہے

ردیف قاف معجمہ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| سب قحط مین ڈھونڈھتی ہین فضل رب کو | تسکین نہ دنکو ہے نہ راحت شب کو |
| لب آب ہین جان بلب وحوش اور طیور | لے ڈوبی ہماری معصیت اون سب کو |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| کیون قحط مین ہون نہ چارپایے بیجان | ملتا نہین گھاس کا کہین نام و نشان |
| عشاق کو ابکی خشک سالی مین ہے ڈر | جس نبکی بکے نہ سبزۂ خط بتان |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| نایاب ہے آب گوہر آسا پانی | شبنم سے بھی محروم ہین کیسا پانی |
| یارب عطش حسین کی تجھکو قسم | ہم سب کو جو نافع ہو وہ برسا پانی |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| ہون کھیت ہرے سحاب قدرت برسے | باران تفضلات و نعمت برسے |
| یارب شہدائے کربلا کا صدقہ | دے حکم کہ جلد ابر رحمت برسے |

## تاریخ

| | |
|---|---|
| بیتاب ہین مسلمین وگبر و ترسا | پانی کیلیے لئے نہ اب زیادہ ترسا |
| تاریخ ودعا منیر کی سن یارب | یہ قحط بلا ہے ابر رحمت برسا |

۱۲۹۴ھ

## تاریخ تعمیر محلسرائے سرکاری بقید لفظ عمدہ حسب الحکم

| | |
|---|---|
| خلوتسرائے خاص جو طیار ہو چکی | ہر ذرہ سے نمود ہوئی برق طور حسن |
| سال بنا منیر سے ہاتف نے کہدیا | دیکھا محل عمدہ و بیت السرور حسن |

۱۲۹۳ھ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| بنی عمارت دلچسپ حکم والا سے | محال ہے کہ کوئی اسکی کرسکے تعریف |
| بنا کی قصر کی تاریخ اے منیر یہ ہے | محل عمدہ و بیت السرور پاک لطیف |

۱۲۹۴ھ

## غزل

دعا اطاعت قرآن و آل کی ...

دیکھا جو عیش کو بت بیداد گر کے ساتھ

۱۸۱

## ایضاً

| | |
|---|---|
| حضور نے جو مکان رفیع بنوایا | بہشت دیدۂ حیرت سے اسکو تکتا ہے |
| منیر نے کہی تاریخ تحفہ کوٹھی کی | محل عمدہ و بیت الشرف یہ زیبا ہے |

## تاریخ تولد فرزند شاہ کرامت صاحب

| | |
|---|---|
| چون شاہ محمد حسن آن عارف کامل | درویش نکو مطلع انوار کرامات |
| مقبول خدا عابد و محتاط و مقدس | ہم سید و ہم واقف اسرار کرامات |
| از فضل خدا یافتہ فرزند ہمایون | تابندہ شد این نجم ضیا بار کرامات |
| تاریخ رقم کرد منیر از کرم حق | نادر گل پاکیزۂ گلزار کرامات |

## تاریخ تقرر نیابت سرکار حضور بنام مرزا ولایت حسین صاحب رونق

| | |
|---|---|
| ہم لطف مرزا ولایت حسین | دی اونکو حق نے حلاوت کی عیش |
| ہوے اب وہ دیوان نواب کے | ملی انتظام ریاست کی عیش |
| کہی میں نے تاریخ تازہ منیر | مبارک حصول نیابت کی عیش |

## تاریخ سبز شدن مقدمہ سرکار سیٹھ باندہ

| | |
|---|---|
| ہوئی اب دوسری نالش بھی باطل | خلق سے سیٹھ کا ذرہ سے پانی |
| صف ماتم بچھی اعدا کے گھر میں | کنہا کے بدلے ہے اب نوحہ خوانی |
| کیا جشن ظفر نواب نے آج | ہر اک جانب ہے بزم شادمانی |
| مبارکباد کی ہے دھوم تا عرش | دکھا دو نہیں طبیعت کی روانی |
| منیر اس جشن کی تاریخ یہ ہے | ہمایوں ہے یہ عہد فتح ثانی |

## تاریخ رحلت میر وزیر علی صبا لکھنوی

| | |
|---|---|
| بسبب اپنے تہیں گلشن معنی ہوا داغ | بلبل گلزار خوش فکری گیا فردوس میں |
| رسم اخلاق و محبت اوٹھ گئی آفاق سے | مسند آرای محبت چل بسا فردوس میں |

مجہسی صنوان نے کہی تاریخ رحلت کے منیر — شل کہے گل اجی یہہ سنیے صباؔ فردوس میں

سنہ ۱۲۸۱ھ

## تاریخ انتقال جناب آغا علیخان رئیس باندہ

| | |
|---|---|
| شد روان سو جنان آغا علیخان سیحبان | آسمان نیکوی را ماہ کامل حیف ہا |
| عاشق نام حسین و مرجع خورد و بزرگ | صاحب ایمان و تقوی مرد عاقل حیف ہا |
| دست جودش بودہ در باندہ معین مفلسان | ہم ز اخلاق و مروت بودہ کامل حیف ہا |
| در غمش نواب ہم از چشم گریان خون گریست | شد تمامی شہر زین شمشیر بسمل حیف ہا |
| مصرع تاریخ مرگش نظم کردم اے منیر | افسر اہل مروت صاحب دل حیف ہا |

سنہ ۱۲۸۲ھ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| قیامت ہے آغا علیخان کی موت | ہوئے اس مصیبت میں صدمے سے |
| کہی دوسری میں نے تاریخ اور | حضور جناب نبی میں گئے |

سنہ ۱۲۸۲ھ

## تاریخ عطای لبادۂ زرین

| | |
|---|---|
| نواب میرے بنگلہ میں آئے قریب شام | غمخانۂ فقیر کو عشرت سرا کیا |
| اصرار کرکے ساتھ چرپلٹ پر بٹھا لیا | قسمت نے تا بتخت سلیمان سوا کیا |
| ملبوس خاص دیکے زیادہ ثریا کی قدر | ہم چشم آفتاب سے سرتا بپا کیا |
| تاریخ اے منیر کی نظم حسب حال | زربفت کا لبادۂ پرزر عطا کیا |

سنہ ۱۲۸۳ھ

## تاریخ مرگ نواب حسین علیخان بہادر ہزبر جنگ خلف الرشید نواب امین الدولہ بہادر رئیس فرخ آباد

| | |
|---|---|
| ہزبر جنگ امیر کبیر کے غم میں | ہوئے ہیں تیجہ ماتم تسی نیلگون سر و صدر |
| تمام امیر و غنی میں اسطرح اونکی شوکت تہی | گلاب بہولونمیں جیسے کہ ستاروں میں بدر |
| منیر اونکی یہ تاریخ انتقال کہی | اوٹھا جہان دنی سے امیر عالی قدر |

سنہ ۱۲۸۴ہجری

## تاریخ مرگ حسین علیخان

غزل

حسینِ علیخان امیر گرامی — کہ در بزم دنیا نبودش نظیرے
چو فرمود رحلت ازین دار فانی — خلیدہ بدل خار غم ہمچو تیرے
رقم زد منیر حزین سال رحلت — بفردوس جا کرد یا تا امیرے
سنہ ۱۲۷۲ ہجری

## ایضاً

فرخ آباد مین ہے سوگ امیر الدولہ — فاتحہ کے لیے روتے ہوے سب پہنچے ہین
اونکی رحلت کی یہ تاریخ کہی ہے منیر — صحبتِ پنجتنِ پاک مین سب پہنچے ہین

## تاریخ تعمیر مسجد در نواح باندہ
۱۲۷۳ھ

الٰہی بخش خان پاک طینت — کہ کار او بود راحت رسانی
بہ ہر دو ئی بنا فرمود مسجد — برائے اہلِ دین از مہر بانی
منیر این مصرع تاریخ نوشت — بنائے صاف بیت اللہ ثانی
سنہ ۱۲۷۳ ہجری

## تاریخ عطائے جائزہ قصیدۂ نذر عید

نواب کے دربار مین پڑھتا ہون قصیدہ — اک دھوم ہے نذرِ سحرِ عید یہی ہے
دی جائزہ مین پیش بہا خاتمِ الماس — اقبال فلک اوج کی تمہید یہی ہے
خلعت بھی ملا اور ملین اشرفیان بھی — خالق کا کرم بخت کی تائید یہی ہے
ہیرے کی انگوٹھی ہے مگر سب سے زیادہ — کہتی ہے صفا آئینہ دید یہی ہے
ہاتھ آئی منیر اسکی یہ تاریخ منور — انگشتر الماس مہ عید یہی ہے
سنہ ۱۲۷۳ ہجری

## تاریخ عطائے خلعت از سرکار کمپنی بحضور در صنعت توشیح دو مادہ برآمدہ اوّل منقوط و مادہ ثانی غیر منقوط

بالید ازین مسرت نو — جشنے گردید منتظر دھر
شوکت زیب خلعت گران یافت — نواب سخی غضنفر دھر
زر ہا بخشید گنج در گنج — یک یک گشتہ توانگر دھر

| | |
|---|---|
| وفات چنین مومنہ وا دریغ | فدائے نبی و بتول و علی |
| بتاریخ این حادثہ اے منیر | شدم از سروش فلک ملتجی |
| کہ فرمود ہاتف بآن مومنہ | الا صالحہ ادخلی جنتی ۱۲۷۰ھ |

## قطعۂ تاریخ رحلت سید العلما السید حسین مجتہد علیین مکان

| | |
|---|---|
| ہے حسینیہ فواید سے زمانہ مستفید | وہ مفید رہروان ملک عقبی کیا ہوا |
| تھی وجیزۃ الرائق (نام کتاب) اوسکے بحر دانش کی حباب | طاعت و علم و ہدایت کا وہ دریا کیا ہوا |
| گل ہے کسلطانی حدیقہ جسکی باغ طبع کا | وہ ریاض دین حق کا رونق افزا کیا ہوا |
| تھی مطالعہ ہی سوا جسکی قلم بہر عدو | الفلک دنیا سے وہ سرکوب اعدا کیا ہوا |
| وحی جسکا قول طرد ہر معاند کے لئے | مصحف برہان و حجت کا وہ طغرا کیا ہوا |
| عرض کرسال وفات مجتہد یون اے منیر | روضۃ الاحکام دین کا آہ طوبا کیا ہوا ۱۲۷۳ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| رفتی و بہار باغ دین گشت خزان | اے سرو گلستان شریعت ہے ہے |
| بے روی تو مصر شرع ویران گردید | اے یوسف کنعان شریعت ہے ہے |
| در مرگ تو صد قافلۂ اشک روان | اے خضر بیابان شریعت ہے ہے |
| شد مسند اجتہاد چون کہنہ حصیر | اے زینت ایوان شریعت ہے ہے |
| تفسیر و حدیث و فقہ ابتر بے تو | اے حافظ قرآن شریعت ہے ہے |
| شد علم و عمل چو مردہ صد سالہ | اے قالب تو جان شریعت ہے ہے |
| تاریخ ماتم تو نوشت منیر | اے عیسی ایمان شریعت ہے ہے ۱۲۷۳ھ |

## تاریخ قتل مرزا عباس بیگ صاحب مخلص نادر ملازم نواب باندہ

| | |
|---|---|
| یار روحانی من عباس بیگ | نیک نیت نیک طینت نیک نام |
| صاحب علم و عمل پاکیزہ دین | شاعر فہمی جرأت و عالی مقام |

| | |
|---|---|
| بہادر چو رستم دلاور چو سام | مقرب ترین شہنشاہ وا ے |
| عزادار خاص حسین شہید | غلام جناب ید اللہ وا ے |
| بہ کلکتہ پیمود راہ بہشت | بدلہا زدہ داغ جانکاہ وا ے |
| چنین گفت تاریخ رحلت منیر | کجا برق طور سخن آہ وا ے |

## تاریخ دوم فتح الدولہ بہادر برق

| | |
|---|---|
| چو فتح الدولہ برق طور معنی | از ینعالم روان شد سوے جنت |
| منیر انشا نمودہ سال مرگش | فزودہ برق زیب ابر رحمت |

۱۲۷۴ھ

## تاریخ تولد فرزند نواب صاحب بہادر

۱۲۷۴ھ

| | |
|---|---|
| حضرت نواب کو یارب مبارک ہو مدام | زینت مہد فلک زیبا پسر پیدا ہوا |
| آج گلزار تمنا بارور کیونکر نہو | شاخ نخل عمر سے عمدہ ثمر پیدا ہوا |
| آرزوے عالم دوران زیادہ ہو گئی | معدن اقبال کا والا گہر پیدا ہوا |
| مشتری طالع قمر تصویر خورشید احتشام | کوکب تابندہ بخت بشر پیدا ہوا |
| قرۃ العین تمنا مردم چشم کرم | آنکھیں روشن ہو گئیں نور نظر پیدا ہوا |
| زرفشانی ہو رہی ہے عیش کا ساماں ہے | زیب آغوش پدر لخت جگر پیدا ہوا |
| اسکی تاریخ ولادت نظم کی یہ منیر | مہر سیما داہ پیرشک قمر پیدا ہوا |

۱۲۷۴ھ

## تاریخ تولد فرزند بلند اقبال نواب رئیس بہادر پایندہ دوام اقبالہ غیر منقوط

| | |
|---|---|
| ہوا اولاد ولد مسعود طالع و مہ رو | مہ رو سرگاہ ہوا ہر محل سرور دہر |
| منیر مصرع سال گل کمال لکھو | طلوع مہر مراد کرام و کوہر دہر |

۱۲۷۴ھ

## تاریخ ولادت پسر لالہ مادہو رام جوہر فرخ آبادی

| | |
|---|---|
| لالہ مادہو رام جوہر شاعر شیریں بیان | گوہر دریای ہمت ماہ والاجاہ بزم |
| نہاد میں پیدائش نور نظر سے اسقدر | سرمہ چشم تحیر ہے غبار راہ بزم |

خوب ہے یہ مصرع سال ولادت اے منیر — جوہر آئینۂ اقبال و حشمت ماہ بزم
سنہ ۱۲۰۳ ہجری

ایضاً

بشگفت چو این گل تمنا — در گلشن احتشام دولت
بنوشت منیر سال تاریخ — ماہ اوج سماے ثروت
سنہ ۱۲۰۳

ایضاً

گل حدیقۂ امجاد لالۂ آباد ہوام — جہان خلق و مروت سپہر مہر و وفا
خدای داد یا پشان قمر لقا پسرے — شگفتہ غنچہ دلہاے اہل صدق و صفا
منیر گفت دو سال مسیحی و ہجری — ضیای مشتری نیک اوج بخت سپا
سنہ ۱۲۰۳

تاریخ تولد مرشدزادہ از بطن نواب افتخار محل صاحبہ

مرشدزادہ کی عید میلاد ہے آج — ہیں زمزمہ سنج تہنیت خرد و کلان
سال میلاد عرض کرتا ہے منیر — شمشیر بہادر سوم ماہ جہان
سنہ ۱۲۰۳ ہجری

ایضاً

شمشیر بہادر کی ولادت کی ہے دہوم — ہر ایک طرف خوشی ہے اللہ اللہ
سال میلاد اور کہتا ہوں منیر — لخت دل نواب ہے یہ عالیجاہ
سنہ ۱۲۰۳

ایضاً

حق نے دیا حضور کو فرزند بہترین — زینت فزاے انجمن و بدر بخت ہند
کیونکہ نہ فلک سال ولادت بہار دے — یہ گل ہے رونق چمن و بدر بخت ہند
تاریخیں دو ہیں مصرع واحد میں اے منیر — خورشید مشرق زمن و بدر بخت ہند
سنہ ۱۲۰۳

ایضاً

جیسے یہ صاحب اقبال ہوا ہے پیدا — ذرہ ذرہ سے عیان روشنی کوکب ہے
کہی اس جشن کی تاریخ یہ ہاتف نے منیر — لیلۃ القدر عجب آج چھٹی کی شب ہے
سنہ ۱۲۰۳

## غزل

[illegible]

## تاریخ فتح جنگ بوندیلہ

| | |
|---|---|
| چو فوج بوندیلہ بپا ندار سید | ز حصن آجیگدہ برائے فساد |
| بر ایشان ظفر یافت نواب ما | دل اہل انصاف گردید شاد |
| چنین گفت تاریخ نصرت منیر | خدا فتح عالی بنواب داد ١٢٧٣ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| عجب فتح دی میری آقا کو حق نے | جبین ارادت سے ہیں سب مصلے |
| منیر اسکی تاریخ مینے رقم کی | ہے یہ فتح مفتاح کنز معلّے ١٢٧٤ھ |

## تاریخ اسیر آمدن سردار بوندیلہ کہ نامش رن جور دوا بود

| | |
|---|---|
| ہوا محبوس دتوا باندہ مین آکر اجیگدہ سے | پہنسا دام مصیبت مین بیانا گرچہ کوا ہے |
| نتہی مقدار کچہہ اسکی نگاہ اہل بینش مین | جو کودک طبع تہے وہ اسکو کہتی تہے کہ حوا ہے |
| بوندیلی جانتی تہی سر خرد اسکو سمجہا عونین | وفور خوف سے اپنے نگ سد اسکا امو ا ہے |
| حلا دہی لیتہ و بادام کیونکر اسکی کہانیکو | مقدر مین ازل سے جسکے تیند ودر ہوا ہے |
| منیر اسکی اسیری کی کہی تاریخ یہ مینے | اسیر مرگ مجبور ابد رن جور دوا ہے سنہ ١٢ ہجری |

## تاریخ انتزاع توپ از بوندیلہ

| | |
|---|---|
| رستم دین علی بہادر نے | جو ہین نام خدا سمی علی |
| مار کر لشکر اجیگدہ کو | تو ہین چہینین بہمت ازلی |
| خوب پائی منیر نے تاریخ | توپ یہ جنگ فتح کرکے لی سنہ ١٢ھ |

## تاریخ صحت یافتن غلام حیدر خان از زخم

| | |
|---|---|
| ہوے زخمی غلام حیدر خان | فکر نواب کو عجیب ہوئی |
| فضل خالق سے ہوگئی صحت | کارگر محنت طبیب ہوئی |
| کہی فوراً منیر نے تاریخ | اب شفا زخم سے نصیب ہوئی ١٢٧٤ھ |

[illegible]

غزل

## تاریخ پہانسی یافتن نواب اقبالمند خان بہادر و نواب غضنفر حسین خان بہادر رئیسان فرخ آباد

اقبالمند خان و غضنفر حسین خان — دونون قعر محیط عطا آہ آہ ہاے

دونون جوان نیک امیران ذی حشم — مقتول تیغ تیز قضا آہ آہ ہاے

تاریخ اونکے قتل کی کافی ہے یہ منیر — دونون شہید راہ خدا آہ آہ ہاے

## تاریخ پہانسی یافتن نواب سخاوت حسین خان بہادر برادر کوچک نواب تفضل حسین خان مسندنشین فرخ آباد

ریاض خلق سخاوت حسین خان نواب — نہال باغ کرم زیب مسند شوکت

جوان قابل و فرزند خاص نصرت جنگ — غلام آل نبی سرو سر قمر طلعت

سخاوت اور مروت مین بےنظیر جہان — ریاست اور امارت کیواسطے زینت

ہر ایک دلمین جگہہ اوسکی جابنے سے بر کل — ہر اک زبان پر اوسکا وظیفۂ مدحت

زمانہ اوسکی مروت پر اسطرح شیدا — مشام روح ہو جسطرح عاشق نکہت

وہ بیگناہ ہوا تیغ مرگ سے مقتول — عنایت اوسکو کیا حق نے گلشن جنت

منیر نے یہ کہی اوسکے قتل کی تاریخ — ہوا شہید امیر دلیر باہمت

سنہ ١٢٧٤ھ

## تاریخ رحلت منشی رحمۃ اللہ صاحب ورباندہ

دنیا سے جو شیخ رحمت اللہ اوٹھے — سید ہے گئے بوستان جنت کیطرف

تاریخ منیر نے یہ لکھدی سر قبر — نامی ہے مزار عاشق شاہ نجف

سنہ ١٢٧٤ھ

## ایضاً

ہوے جو منشی ذیجاہ رحمت اللہ کج — بلند باندہ مین تہا آہ و نالۂ جمہور

منیر نے کہی تاریخ بہر لوح مزار — مقام رحمت اللہ و گنج جلوۂ نور

سنہ ١٢٧٤ھ

## تاریخ شہادت مرزا محمد باقر دہلوی

غزل

جناب فاضل کامل محمد باقر ❊ سپہر علم وفضیلت کے اختر تابان
شہہ عالم ایجاد دہلوی مولد ❊ بزرگ اصل مین اونکے تھے ساکن ہمدان
حدیث وفقہ وکلام ومناظرہ مین وحید ❊ مصنفات ہے اونکی ہی مثل شمس عیان
خلیق وناصر آل رسول وتعزیہ دار ❊ فدلے نام نبی عاشق شہ مردان
حلیم وقابل ومحتاط ومجمع حسنات ❊ جہان دانش وفضل ومروت وحسان
خدا کی راہ مین مقتول ہوکے آخرکار ❊ گئے جہان سے وہ سوی روضۂ رضوان
کہی منیر نے یہ اونکی مرگ کی تاریخ ❊ شہید ومتقی وعالم علوم نہان

## تاریخ رحلت نواب منور الدولہ مرزا احمد علیخان بہادر وزیر سلطان ممالک اودھ

وزیر خسرو عالم منور الدولہ ❊ کہ از ستایش وی عاجز آمدہ ادراک
جلال ودبدبہ وجاہ وشوکت وحشمت ❊ شکوہ وحلم ہمہ ختم کرد ایزد پاک
بکربلا ونجف رفت باز حاصل کرد ❊ طواف کعبہ وقبر شہنشہ لولاک
زلکھنو طرف جنت نعیم شتافت ❊ صدای نوحہ بلند ست در رۂ افلاک
منیر مصرع تاریخ در صفاتش گفت ❊ امیر وحاجی عذا آثر وزیر کشور پاک

## تاریخ تصنیف انشا موسومہ لکاری والہ نواب محمد واجد علیخان صاحب بہادر متخلص برضوان نبیرۂ نواب محمد خان بہادر غضنفر جنگ باون ہزاری فرمانروای فرخ آباد

دُر دریای امارت گہر طبع ❊ یعنی آن نواب پاکیزہ نہاد
اہل علم وشاعر سنجیدہ وضع ❊ شعر او سر وسہی بود فردوس زاد
مشفقی واجد علیخان نکتہ سنج ❊ اوست رضوان بہشت اتحاد
انشا ہاے نغز وشیرین وبدیع ❊ در کنار کام امیدم نہاد
زان ہمہ دو دوانہ لیس بودہ لطیف ❊ خوشتر از شفتالوی نخل مراد

اس خرابہ میں نہ تکیہ ہے نہ مرگھٹ کوئی
کشتۂ عشق ہیں ہر قوم کی مٹی ہے خراب
اے منیر آپ وہ پری اور یہی پتھر دل ہیں
[illegible]

## غزل

خالی ہے گل رنگ سے شیشہ نہیں کوئی
جیتے ہیں کہ ہوں آپ دل ایسا نہیں کوئی
غمزے نگرو عاشق شیدا نہیں کوئی
ہم برق تجلی ہو تو موسیٰ نہیں کوئی
چھپا ہے کہاں آفاق میں گوشہ نہیں کوئی
پھیلائیں کہاں پاؤں کہ صحرا نہیں کوئی

| | |
|---|---|
| نواب سخی دلاور الملک | یکتائے جہان امیر فیاض |
| زین دار فنا نمود رحلت | افسوس جنان امیر فیاض |
| بنگاشت منیر سال رحلت | زیبائے جنان امیر فیاض |
| | سنہ ۱۲۷۴ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| زیب جنت ہوئے نواب دلیر الدولہ | ہو گئی ہمت و اخلاق و مروت بیکس |
| وہ امیر الامرا سید نیشاپوری | ہمہ فیض و ہمہ حلم و ہمہ عقل و ہمہ رس |
| لکھنؤ کیا کہ نہیں ہند میں سردار ایسا | آسمان مرتبہ خورشید ضیا صبح نفس |
| اونکے ماتم میں سیہ پوش ہے سیارہ اعظم | نیلگون پوشش کسطرح ہو چرخ اطلس |
| خدمت حیدر کرار میں پائی توقیر | تا دم مرگ جو تھی دل میں یا تھی ہوس |
| آشیان گلشن فردوس میں بخشا حق نے | طایر جان نے کیا ترک جو تنگ قفس |
| سال تعمیر لحد نظم کیا منیر نے | جلوۂ گلشن فردوس ہے قبر اقدس |
| | سنہ ۱۲۷۴ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| نواب فلک جناب آغا حیدر | از عالم بے ثبات رحلت فرمود |
| از آتش غم گداخت دلہای جہان | زین رنج و الم روان عالم فرسود |
| دنیاست سیہ بدیدہ شاہ و گدا | شد منکسف آفتاب برج مقصود |
| جاروب کش مزار پاکش حوران | رضوان زدہ خلوص بسوزد عود |
| ہاتف تاریخ رحلتش گفت منیر | در بزم بہشت پاک حیدر آسود |
| | سنہ ۱۲۷۴ھ |

## تاریخ رباعی نواب دولہ بہادر شمس آبادی

| | |
|---|---|
| از جاہ غم و رنج بعد جاہ بر آمد | نواب فلک مرتبہ چون یوسف کنعان |
| دلہا شدہ مسرور ازین مژدہ جان بخش | گردیدہ جہان تازہ و شد ہمچو گلستان |
| تاریخ چنین گفت منیر سخن آرا | بر آمدہ از ابر محن نیر تابان |
| | سنہ ۱۲۷۵ھ |

غزل

## تاریخ شہادت تلمیذی امجد علیخان بہادر

| | |
|---|---|
| حیف نور دیدۂ اعظم علیخان کشتہ شد | وادریغا آنکہ مارا بود شاگرد سعید |
| سال قتل این امیر نوجوان گفتم منیر | ہای اہل دل جوان امجد علیخان شہید |

## تاریخ رہائی نواب معین الدولہ باقر علیخان بہادر

| | |
|---|---|
| جب ہوئے آپ جدا گوشۂ تنہائی سے | غل ہوا یوسف نو چاہ محن سے نکلا |
| میرے دل نے یہ کہا مصرع تاریخ منیر | ہو گئی آج خوشی چاند گہن سے نکلا ۱۲۷۵ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| از زمین تا بفلک غلغلۂ عید بپاست | بتو این شوکت و اجلال مبارک بادا |
| نذر آوردہ چنین مصرع تاریخ منیر | دائم این حشمت و اقبال مبارک بادا ۱۲۷۵ھ |

## تاریخ طیاری بیاض اشعار

| | |
|---|---|
| نواب خوش سجاد و باقر حسین خان | شہرت ہے اہل فہم مین جنکے شعور کی |
| اشعار اوستادون کے جمع کیے ہین بیاض میں | ہر صفحہ اسکی منیر ہے تصویر حور کی |
| تاریخ سینے جلد کی بندھتی ہی یہ کہی | زیبندہ اب بیاض مطلا ہے نور کی ۱۲۷۵ھ |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| فرمائش اس بیاض کی تاریخ کی ہوئی | صاحب ہو نہین اب یہی گفت و شنید ہی |
| مین کیا کہون کہ رنج و بلا مین ہون مبتلا | فکر سخن دماغ سے کوسون بعید ہی |
| پر ہے یہ اوسکی دوسری تاریخ اے منیر | حسن بیاض صبح بہار جدید ہے ۱۲۷۵ھ |

## تاریخ ولادت قیصر جہان دختر نیک اختر نواب واجد علیخان بہادر رضوان

| | |
|---|---|
| یافت نواب خوش القاب من از فضل خدا | دختر نیک سیر شمع شبستان عہد |
| مولدش بر اب و جدش ہمہ فرخ بادا | بادبانوی مصر ایردۂ ایوان عہد |

| اختر روشن ایمان مہر درخشان عید ۱۸۵۹ء ۱۲۷۵ھ | | سال ہجری و مسیحی تقلیم داد منیر |
|---|---|---|

**ایضاً**

| ہمایون گلے از گلستان رفعت | | چو نواب واحد علیخان بہادر |
|---|---|---|
| خدا ایشن با قبال دارد سلامت | | ز میلاد دختر چو گل گشت خندان |
| معلّی درِ برج عالی عصمت | | منیر اینچنین گفت تاریخ مولد |

**قطعۂ تاریخ مصائب قید و حالات زندان از باندا و الہ آباد تا کلکتہ**

| | |
|---|---|
| فرخ آباد اور یاران شفیق | چھٹ گئے سب گردش تقدیر سے |
| آئے باندہ مین مقید ہو کے ہم | سو طرح کی ذلت و تحقیر سے |
| اک مرا شاگرد تھا اوس شہر مین | پہل وہ پائے گلشن توقیر سے |
| لفظ خان کا جزو اول کر وزیر | نام اوس کا جان اس تقریر سے |
| کین سعادتمندیان اوسنے بہت | رہ گیا عاجز مری تقدیر سے |
| جسقدر احباب خالص تھے وہان | درگذر کرنے نہ تھی تدبیر سے |
| پر کہون کیا کاوش اہل نفاق | تھی وہ خونریزی مین بڑھکر تیر سے |
| سثم کا خنجر زبانین اونکی تھین | قتل کرتے تھے مجھے تزویر سے |
| مصطفے بیگ ایک صاحب اونمین تھے | کچھ دونمین بڑھ کے چرخ پیر سے |
| مر کے جون ناحق نواب جان | مجھکو بھی یہ سوادیا تزویر سے |
| خون میرا وہ سمجھتے تھے حلال | تھا جو مین فرزیت شبگیر سے |
| کچھ شدائد قید کے کہہ دون اگر | خون ٹپکے مرے لب تقریر سے |
| باندہ کے زندان مین لکھون ستم | سہتے تھے ہم گردش تقدیر سے |
| کوٹھری تاریک پائی مثل قبر | تنگ تر تھی حلقۂ زنجیر سے |
| بول و غائط کی جگہہ بستر کے پاس | تھی نجس تر خانۂ خنزیر سے |

**غزل**

دشمن دفور رشک سے مر کے کہان کو سوے
جاگے مرے نصیب جو وہ آ کے سو رہے
زندہ محبت کیا جو تنافل پسند تھا
کیون اتنی دور سے مجھے بلوا کے سو رہے
اہل عدم کو خواب پریشان نظر پڑے
زلفین بکھر کے آپ جو پھیلا کے سو رہے
بیگانہ وار آئی ہے کیون نیند آنکھون میں
شاید حضور غیر کے گھر جا کے سو رہے
ہشیار راہ راست سے پہونچے مراد کو
وہ کیا سوئے جو راہ سے گمراہ کے سو رہے

غزل

| | |
|---|---|
| پانی تھا نایاب مثل آبرو | جانتے تھے خنجر و شمشیر سے |
| مثل گوہر جانتے اوسکو عزیز | قطرۂ پیکان جو ملتا تیر سے |
| کیا تیمم کیا وضو ممکن نہ تھا | کیجیے طاہر ہمتے کس تدبیر سے |
| ترک افیون سے اذیت جو ہوئی | ہے فزون اندازۂ تحریر سے |
| سختی شنع یہودی و مجوس | مسئل تھی اوس سختی تقدیر سے |
| گالیان تھین کھانیکو یا زخم و داغ | تھا یہ حاصل مطبخ تقدیر سے |
| روٹیان گوبر کی گویا ملتی تھین | نان گندم تھی سوا اکسیر سے |
| گھاس ترکاری کی بدلے تھی نصیب | خشک اتر تھی سبزۂ شمشیر سے |
| بھینس کی سانی سے بدتر دال تھی | سخت دانہ دانہ زنجیر سے |
| کرکری بدبو کثیف و بے نمک | سرد تر وہ بھی مزاج پیر سے |
| تھا بچھونا ٹاٹ کمل اوڑھنا | گرم تر پشمینۂ کشمیر سے |
| کوٹھری گرمی مین دوزخ سی فزون | دست و پا بدتر ہے دلگیر سے |
| کانپتے تھے موسم سرما مین یون | جیسے عریان مردئ کشمیر سے |
| محنت و مزدوری و تکلیف و رنج | تھا زیادہ حیطۂ تحریر سے |
| اس جہنم کے موکل سب کے سب | دشمنی رکھتے تھے بے تقصیر سے |
| قاتل اشراف و اہل علم تھے | رنج ہوجاتے تھے ہر تدبیر سے |
| بے مروت جیسا اہل دغا | کج طبیعت ہر جوان و پیر سے |
| اونکے ہونٹھون نے خلش کیوا سٹے | باتین سیکھی تھین زبان تیر سے |
| جعل مین ٹھگ بدیامین بے بدل | لفدجان نکتہ چین لین تزویر سے |
| کاہ سی اوٹھوائین وہ کوہ گران | درگذرین کودک بے شیر سے |
| پھر الہ آباد مین بھجوا دیا | ظلم سے تلبیس سے تزویر سے |

غزل

ننگی تلوارین کہیچی تہین گرد پیش ۔۔۔ نوکین سنگینو نکی بد تر تیر سے
جو آلہ آباد مین گذرے ستم ۔۔۔ ہین فزون تقریر سے تحریر سے
پہر ہوے کلکتہ کو بیدل روان ۔۔۔ گرتے پڑتے پاؤن کی زنجیر سے
ہتکڑی ہاتہونمین بیڑی پاؤنمین ۔۔۔ ناتوان تر قیس کی تصویر سے
راستے مین ظلم اعدا بیشمار ۔۔۔ ہر گہڑی تہے شامت تقدیر سے
بیحواس و بے لباکس و بے دیار ۔۔۔ دلگرفتہ جو رچرخ پیر سے
سوی مشرق لائے مغرب سی مجہے ۔۔۔ تہی غرض تقدیر کو تشہیر سے
نقشہ کلکتہ مین کہیچا یا مرا ۔۔۔ رنگ منہ کا اوڑ گیا تصویر سے
کالے پانی مین جو پہونچے یکبیک ۔۔۔ کٹ گئی قید ستم تقدیر سے
یہ کہی تاریخ نے اسے منیر ۔۔۔ صاف نکلے خانۂ زنجیر سے

سنہ ۱۲۷۷ھ

## قطعات تاریخ اتمام کتاب مسمی انڈمین

تصنیف کی جناب خوشی رام نے بیان ۔۔۔ جان خرد کتاب ہے تاریخ انڈمین
روداد ہے جزائر دریائے شور کی ۔۔۔ مطبوع شیخ و شاب ہے تاریخ انڈمین
موزون کیے منیر نے یون سال عیسوی ۔۔۔ یکتا و لاجواب ہے تاریخ انڈمین

سنہ ۱۸۶۱ع

## ایضاً

خوب کی تصنیف تاریخ جدید ۔۔۔ جسکے لاکہون مدح خوان طالب کرور
نظم کر سال مسیحی اے منیر ۔۔۔ ہے یہ بہتر تحفۂ دریاے شور

سنہ ۱۸۶۱ع

## ایضاً

میری آنکہونمین یہ نسخہ ہی تمام ۔۔۔ بیمثال و بے نظیر و منتخب
سنیے یہ تاریخ موزون کی منیر ۔۔۔ نسخۂ دانش فزائے دل عجب

سنہ ۱۲۷۸ھ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| کہی نوں کی یہ کتاب نفیس | فروغ نہانی ہویدا ہوا |
| منیر اسکی تاریخ تازہ یہ ہے | کمال خوشی رام پیدا ہوا |

۱۲۷۷ھ

### ایضاً

| | |
|---|---|
| ہر انکہ دید منیر این رسالۂ نورا | ز جلوۂ نگہش مہر مستنیر بود |
| اگر بدیدۂ انصاف غور فرماید | بچشم اہل دل این نسخہ بی‌نظیر بود |
| بسال ہندی موزون نمودم از تاریخ | لسے کتاب خوشی رام دلپذیر بود |

### قطعہ تاریخ کتاب بحکم مسٹر جان ہاٹن بہادر کمشنر جزایر و دریای شور سنہ ۱۹ ہندی اعنی تاریخ مراصد الاطلاع

| | |
|---|---|
| کمشنر صاحب الامراتب حاکم نامی | کہ جنکا فیض سوی منزل آرام رہبر ہے |
| ہوا منظور اونکو ترجمہ اس تحفہ نسخہ کا | زبان صاف اردو مین کہ جو آسان و بہتر ہے |
| مترجم مولوی مظہر کریم اسکی ہوئے دل سے | فضیلت جنکی روشن تر مثال مہر انور ہے |
| اسیری اور غربت مین یہ بیتی ہے یہ بہی بندہ بہی | گھڑی بہر کا بہی کٹ جانا یہان یا بند خنجر ہے |
| منیر اسکی کہی تاریخ یون بسال مسیحی مین | یہی سیر جدید بوستان ہفت کشور ہے |

سنہ ۱۸۶۱ء

### قطعہ تاریخ بنذادر حال سرقت لباس پوشیدنی

| | |
|---|---|
| اسیر ہو کے جو ہم آئے کالی پانی مین | ہوئی مصائب و آلام کی فراوانی |
| محال شرح ہوا ان سے بہی مصیبت کی | اگر بیان کرین سلکے الکسی و جانی |
| برہنگی مین مگر سب سے تہی تو تکلیف | وبال دوش ہوا تہا لباس انسانی |
| شفیق بندہ ولایت حسین مرد نے | کہ ہین وہ دوست قدیمی برادر جانی |
| بنا دیے مجہے کپڑے بڑے تردد سے | چہپا دیے مرے بالکل عیوب جسمانی |
| ہنوز صرف مین بہی اسقدر نہ آئی تہی | چرا کے لیگئے غارتگران زندانی |
| یہان سے چور وہ شاطر ہین فن دزدی مین | چہرالین آنکہ نہ سمجہے نگاہ انسانی |

### غزل

| | |
|---|---|
| جو دست سیر دو دکھائینگے اپنی عید کے دن | اجل نہ پائیگی کبھی نقد جان قربانی |
| کمند وجست کی ہوا احتیاج اگر اونکو | او ٹھا ہی لائینگے آہوے بیابانی |
| تو نگری جو وہ پائینگے کسیکی قسمت مین | خبر الیں غیب سے مضمون خط پیشانی |
| تراوش لائینگے نقاط نجوم دم مہر مین | نہ رہنے پائیگے بیاض سپہر افشانی |
| گہر سے اشک و نکا اب مدے کوئی تشبیہ | یہ لوگ آنکھ چرا لینے مین ہین لاثانی |
| سحاب تیرہ نہین یا کسوف بنجائین | جو جام مہر مین شمس پائین سونے کا پانی |
| بر سے ہی مثل بہائم بنا دیا سبکو | او تار لینگے یا لکل لباس انسانی |
| یہ او بلی چوری کی تاریخ کہدی ہاتف نے | وہ کہنہ دزد جو چرا لینگے ثوب عریانی |

## تاریخ انتقال رونق جہان بیگم صبیہ رضیہ نواب احمد علیخان بہادر رضوان فرخ آبادی

| | |
|---|---|
| ہزار افسوس دنیا سے گئی رونق جہان بیگم | کنارہ ایسی پائی جلکہ آغوش تربت مین |
| لٹا سکر ڈور یان جھولے کی اپنی جان دیتی ہین | مقام گردش قسمت ہے اوسکی مہد راحت مین |
| ستم ہے صدمہ سلطان الاجل سے اوسکی کملا و ہیو | غضب ہی جا چھپا ہے شیر دایہ زیر تربت مین |
| دل نواب رضوان مین غم لخت جگر ٹھہرا | فزونکش گل روان رنج ہے ایوان عشرت مین |
| ہماری دولت مال فصاحت کا جو خازن ہی | زر داغ جگر اوسکو ملا اندوہ آفت مین |
| زبان پاک جسکی حق نے دہولی آب کوثر سی | منیر اب صرف ہیوہ مرثیہ ہای مصیبت مین |
| ھذا نعم البدل اسکا عطا فرمائے رضوان کو | دل اوسکا خوش فرزند رضیہ کی ملاقات مین |
| گل جمعیت عیش و طرب ہر دم شگفتہ ہو | بنا ہے دخل خار صدمہ دامان طبیعت مین |
| یہ سال رحلت رونق جہان بیگم کہا مینے | ہوا ہی مسکن جلوہ کنار حور جنت مین |

## قطعہ تاریخ حالات تلامذہ مصنف

| | |
|---|---|
| رہا جبتک کہ مین ہندوستان مین | سبھی شاگرد تھے میرے ثنا خوان |

رضا جوئی مین تھے سرگرم وزرات ... اطاعت جانتے تھے جزو ایمان

ہوا جسوقت برپا فتنۂ عام ... ستم سے مین ہوا پابند زندان

جفائین سیکڑون سہہ کر یہان کی ... سمندر مین چلا افتان و خیزان

اوتارا کالے پانی مین فلک نے ... جہان ہے بحر آفت صرف طوفان

خطوط آیا کیے بعضون سے اکثر ... نہ تہا آرام کا کچہہ ساز و سامان

شکایت اقربا کی مین کرون کیا ... کہ اونسے آپ ہون سرگردان

سلوک اونسے کبہی کرتا اگر مین ... عوض مین اوسکے رکہتا چشم احسان

مگر شاگرد ونہین اونسے ہے شکوہ ... جو ہین سرمایۂ دولت سے شادان

اگر نواب کا شکوہ کرون مین ... تو کہتا ہے ادب خاموش اے نادان

وہ آقا تہے مرے مین تہا ملازم ... نہین ہے یہ نمک خواری کی شایان

کیا اس فتنہ نے اونکو بہی تاراج ... ہوے مانند گیسوئے پریشان

مگر شاگرد بہی بندہ کے وہ تہے ... کہ اسکو جانتے ہین سب سخندان

کبہی خالی بہی شفقہ سہہ سے ... تو یون مجہکو نہوتا رنج حرمان

بہت سے مستفیدون نے بہلایا ... سوائے ہمتِ نواب رضوان

معانی رس سخن سنج و سخن فہم ... رفیع المنزلت واجد علیخان

حقوق تربیت میرے نہ بہولے ... کیا اس عہد پر لطف نمایان

کیا نواب حیدر جنگ نے بہی ... اونہین کی سعی سے ممنون احسان

حمید الدین نے بہی ظاہر کیا وہ ... سعادتمندیون کے تہا جو شایان

وزیر نیک خو نے باندہ سی کمر ... اعانت مین کیا جہدِ فراوان

مددگاری مری تسلیم نے کی ... کہ زاد راہ مین ہو صرف سامان

رہین یہ دوستانِ فرخ آباد ... ہمیشہ خرم و آباد خندان

| | |
|---|---|
| شمیم لطفِ رضوان سے سراسر | ملی ذو ... ال تاکہ آسایش جان |
| دعائیہ لکھی تاریخ بیٹے | رہین زیب جہان ہکنت سہ شادان ۱۲۷۹ھ |

## قطعہ تاریخ مرگ ہمشیرۂ مولف

| | |
|---|---|
| خبر اُخت عظمی کے مرنیکی پائی | سوا موت سے کیون نہ یہ سانحہ ہو |
| منیر اسکی تاریخ بیٹے نے لکھی | کنیزان فضہ مین وہ صالحہ ہو ۱۲۷۹ھ |

## تاریخ مرگ منکوحۂ مصنف

| | |
|---|---|
| بودم از غربت و آلام اسیری بمصاب | اندران یوم کہ واقع شدہ در خارج دنیا |
| خبرم آمدہ ز اصحاب وطن مولم و موحش | کہ دلم سوخت جگر چاک شد از صدمہ ایا |
| زوجہ ام مرد ز آلام اسیری من اینک | خانہ ویران شد و برباد شد اسباب دریغا |
| رحمت حق کند ش عفو بجنت برساند | باد در خلد برین خادمۂ حضرت زہرا |
| سال مرگش بقلم داد منیر الم آگین | مردہ از رنج اسیری من ان للہ عاجا ۱۲۷۹ھ |

## تاریخ

| | |
|---|---|
| سردار نیک رحم علیخان نامور | ہیرات سوا ہے جنکی یہ شیر گیر سے |
| زندان ہند مین بھی ہے میرے ریکفیل | باقی ہے رابطہ خاص یہان بھی حقیر سے |
| نایاب شیر خالص و سے آب بھی یہان | ممکن نہین کہ پایئے صرف کثیر سے |
| یہ نعمت لطیف وہی کرتے ہین عطا | یہ جانئے آشنا ہی زبان شیر سے |
| تاریخ اس خبر کی نہ کیونکر کہے منیر | شیرین زبان ہی آج لب جوئے شیر سے ۱۲۷۹ھ |

## تاریخ

| | |
|---|---|
| مدراس مین غلام نبی جب ہوے اسیر | گہر اونکا ہو کے گنج خانہ آفت مین ملگیا |
| از بسکہ ہین وہ اہل مروت مین نامدار | یہ زہر تلخ عیش کے شربت مین ملگیا |
| سب دوستونکو رنج ہوا اونکی قید کا | لطف سرور خاک مصیبت مین ملگیا |

| | |
|---|---|
| مدراس سے وہ آ گئے جب آنڈمین مین | گویا مقام گوشۂ راحت مین مل گیا |
| والد تھے اونکے مرد خدا شیخ محی دین | یہ رنج اونکو ضعف کی کثرت مین مل گیا |
| بیٹے کی دیکھنے کو وہ آ ئے جہاز پر | فرزند اونہین جزیرۂ غربت مین مل گیا |
| اس غم مین جب ہیا لسی گئی مولمین کو | جسم لطیف خاک کدورت مین مل گیا |
| فرط غم و الم مین گئے جانب عدم | آرام اونکو گوشۂ تربت مین مل گیا |
| تاریخ اونکی مرگ کی کہدی منیر نے | دیکھو مقام گلشن جنت مین مل گیا |

سنہ ۱۲۹۰ھ

## تاریخ

| | |
|---|---|
| جائین عدم کی سمت کو جب شیخ محی دین | کیونکر نہ دوستدار ونکو رنج عظیم ہو |
| غربت کی موت اور لحد مولمین مین | حالت نکیوں غلام نبی کی سقیم ہو |
| لوح مزار کی ہے یہ تاریخ اے منیر | اس قبر پر توجہ رب حلیم ہو |

سنہ ۱۲۹۰ھ

## تاریخ

| | |
|---|---|
| مبتغی پیرے طرفہ زبان دان | لغز خوانیست جہانگیر نام |
| نکتہ رس زمزم واستا وزند | فرخ و فرخ گہر و شادکام |
| ہندوی و فارسی و انگلش | آمدہ زین ہر سہ ہمالیش بدام |
| تازہ اسیر آمدہ از بمبئی | یافت درین قید ہمایون مقام |
| خود بر من آمدہ دانش پژوہ | دادمش از بادۂ فرہنگ جام |
| پوشش و سرمایۂ آسودگی | دادمش گشتم از و شادکام |
| سال دعائیہ نوشتم منیر | بادمے شوق و سرورش بجام |

سنہ ۱۲۹۱ھ

## تاریخ مرگ نواب عالیجاہ بہادر لکھنوی

| | |
|---|---|
| حضرت نواب عالیجاہ کز و نی تش | آنکہ در راہ خدا با خاطر آگاہ رفت |
| چون دو بارہ بست احرام طواف کربلا | از دیار لکھنؤ تا بمبئی دلخواہ رفت |

سخت ہین اس سخت ہین لڑ کپن ہی مین ہائی پہ ہو
بیکھنا تہا تہا تہین دیناکو ہم سے چل
عمر رواں چلی گی رستہ مین چھوڑ کر
نا حق پہ اسکے پاؤں تلے دنیا مین ہم چلا
عزم مدینہ پہ ہو سکے طیار اے منیر
آنکھون سے سوئے روضۂ شاہ ام چلے

## غزل

پس فنا بھی دہی رنگ لکی داغ مین ہے

ناگہان ہر کند دل زین ہستی ناپایدار
جانب فردوس با توفیق حق ہمراہ رفت

گفت تاریخ وفاتش ہاتف غیب از نفیر
در جنان نواب صاحب جو دعا لیجاہ رفت

سنہ ۱۲۸۱ھ

## ایضاً

منجھلے صاحب حضرت نواب عالیجاہ تھے
لکھنؤ کے سب امیرون مین با ہمت تھا حسب مو

میرزا حیدر بہادر کہ تھے فرزند و سبط
خلق کا اونکی نمونہ ہے شمیم مشک و عود

شاعر و شاعر نواز و فاضل علام عصر
صالح و محتاط و محو طاعت رب ودود

لکھنؤ سے پھر زیارت کے ارادے سے چلے
بمبئی سے باغ جنت مین کیا جا کر ورود

وصف اونکی نظم ہین تاریخ رحلت ہین منیر
حاجی و زائر امیر متقی دریا جود

سنہ ۱۲۸۱ھ

## تاریخ رہائی خود

آج مینے قید سی پائی رہائی اے منیر
فضل حق سے یہ خوشی کی دوپہر مسعود ہو

اس جزیرہ سے سوی کلکتہ ہوا ہون روان
الحذر ہندوستان کا اب سفر مسعود ہو

آ کے بیٹھا ہون جہاز تیز رو پر شکر ہے
لنگر اوٹھا ساعت فتح و ظفر مسعود ہو

مادہ منظور ہے کہنا دعائیہ مجھے
نیک ساعت ہو کواکب کی نظر مسعود ہو

آج کے دن کی ہے یہ تاریخ صوری معنوی
روز شنبہ نیمۂ ماہ صفر مسعود ہو

سنہ ۱۲۷۶ھ

## تاریخ غسل صحت خود و سپاس منشی غلام عباس صاحب

ہم اسکے بعد رہائی سوی الہ آباد
ہماری راہبری طالع رسا نے کی

حضور حضرت منشی غلام عباس آج
ملازمت دل مشتاق بے ریا نے کی

نظر اونھین کی برادر نوازیون پر تھی
جو ایسی راہبری طالع رسا نے کی

اونھین کی ہمت عالی کی سامنے تسلیم
جھکا کے سر فلک عالم سخا نے کی

زیارت شہدا سے بھی وہ ہو ممتاز
کشش جو فیض شہنشاہ کربلا نے کی

اونھین سے رونق بزم عزای مولا ہے
اونھین سی کسب سعادت ہر اک ہما نے کی

مین اونکی خدمت عالی مین خوش بالکیہ — مصاحبت مری لعارض جانگزائی کی
موافقت کے لیئے بیخودی کبہی آئی — معاونت کبہی ضعف شکستہ پائی کی
اگرچہ یاس مجہے زندگی سی تہی مطلق — مگر حیات دوبارہ عطا خدا نے کی
وحید عصر حکیم جہان خلیل الدین — اونہین کی مدح اشارا تہین شفائی کی
کیا اونہون نے مجہی اپنی لطف سے ممنون — بجا ہے اونکی جو خدمت مری دعائی کی
یہ اونکے لطف و عنایات نے کیا ممتاز — کہ آ کے میری ملاقات پہر شفائی کی
منیر نے کہی تاریخ غسل صحت کی — شفا کمال ہی زیبا عطا خدائی کی

سنہ ۱۲۷۴ھ

## تاریخ رسیدن خود در ہندوستان

تہے قید ہم جزیرہ دریای شور مین — نیرنگ گردش فلک نیلہ رنگ سے
منشی تہے محکمہ مین گورنر کے وہان — محفوظ تہے مشقت بیل و کلنگ سے
انعام مین معاف ہوئی مدت دو سال — بشکر خدا رہا ہوے کام نہنگ سے
ہندوستان مین آگئے ہم ایک سال سے — اب کانپور جاتے ہین دلکی اومنگ سے
مشتاق ہین لقای جناب عروج کے — طے راہ شوق کرتے ہین جست و شلنگ سے
کرتے ہین صید آہوی مضمون راہ مین — پایا فراغ صحبت گرگ و پلنگ سے
فضل خدا سے سال رہائی کہو منیر — اب ہم گہر آئے چھوٹ کی قید فرنگ سے

سنہ ۱۲۸۶ھ

## ایضاً

تہی عہد گوہر دریا سے برتری — یکتاے روزگار غلام حسین خان
خورسند ہین ولادت فرزند سی کمال — اللہ رکہے شوکت و راحت سے کامران
تجویز نام کے لیئے عزما سے گئے تہے وہ — یعنی وہ نام جس سے ہو تاریخ بہی عیان
جوہر دکہاؤن آئینہ فکر صاف کے — مشہور ہو روانی کلک گہر فشان
تاریخ و نام کی مجہے تہی فکر اے منیر — دل نے کہا محمد شائق حسین خان

سنہ ۱۲۸۶

غزل

۵۰۵

منظور انتخاب کلام نفیس

## ایضاً

| | |
|---|---|
| دکھاؤن پھر طبیعت کی روانی | منیر اب موجزن ہے بحر فیضان |
| نئے دو نام تاریخی لکھون اور | ہدایت یار خان   شاکر علیخان |

## تاریخ جلوس فرمانروای رامپور در صنعت غیر منقوط

| | |
|---|---|
| حاکم عالم ہوا الحمد اللہ الودود | رحم دل والا ہمم ماہ سما مہر کرم |
| او دعا گو اسطرح لکھہ مصرع سال مراد | ہو مساعد دور و حکم سرور والا علم |

## تاریخ تالیف رسالہ عروض مخدومی جناب مرزا محمد جعفر صاحب اوج خلف

| | |
|---|---|
| جناب اوج نے یکجا کیے اصول عروض | کہ جسکی ہیچ ہین طب اللسان اہل زبان |
| منیر نے کہی ہجری و عیسوی تاریخ | اصول نظم معلے ہے خضر راہ جہان |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| غسل صحت سے ملا حضرت ذوالقدر کو چین | روح و قالب مین صفائی صدف و درکی ہے |
| کہون اک شعر مین ہجری و مسیحی تاریخ | یہی ترسان منیر اپنی تحریر کی ہے |
| ہوئی عید ابدی عہد سرور و راحت | دہوم یہ صحت ذوالقدر بہادر کی ہے |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| نامۂ دوستی طراز آیا | ہوئی تسکین دل کو سرتاسر |
| دونون بیٹو نکے نام تاریخی | ہین جو مطلوب خاطر انور |
| حسب ایما منیر لکھتا ہے | اک غنی حیدر   اک غنی اکبر |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| تسلیم کی مرگ نے کیا سینہ فگار | کیونکر نہ کہون آہ ہے ہے افسوس |
| خوشگو خوش وضع خوش بیان نیک نہاد | ذی علم خدا گواہ ہے ہے افسوس |
| برباد ہوئی تمام محنت صد حیف | حالت ہوئی تباہ ہے ہے افسوس |

ہو جا ئے خسوف مرگ مین پوشیدہ ۔ کامل ہو کر وہ ماہ ہے ہے افسوس
تاریخ کہی منیر نے رو رو کر ۔ شاگرد رشید آہ ہے ہے افسوس
سنہ ۱۲ھ

## تاریخ انبہ

برسون سے آم کہانیکی حسرت تہی ۔ اس میوہ کے ساتھہ دل لگا ئی تہا لو
اب ہند مین آئے تو تہیدست تہی ۔ نہی جنس ہوس دکان جہان مین گرو
ذوالقدر بہادر کی عنایت کے سبب ۔ حاصل ہوے آم خوب تر ایک دو
بہتر ہے بہتر آم کہلوائے سب مجہے ۔ ہر قسم کے ہر دیار کے تازہ و نو
تا دم انسے حلاوت و صور تمین ۔ قند لب شیرین و ترنج خسرو
تاریخ اس میوہ کی کہی میں نے منیر ۔ سیب ذقن حور ہے یہ میوہ نو
سنہ ۱۲۸۳ھ

## ایضا

جناب محمد تقی خان صولت ۔ کہ دنیا مین خلق و کرم کی سبب ہین
مجہے دیتے ہین انبہ نغز و شیرین ۔ کہ لذت مین انگور و سیب و رطب ہین
منیر انکی تاریخ مینے رقم کی ۔ ترنج زر مہر اوج آم سب ہین

## تاریخ عطیہ انگشتری زمرد

سنہ ۱۲۸۳ھ

نواب افتخار محل کی حضور سے ۔ تحریر التفات و عنایات آئی آج
بہیجی انگوٹھی ڈاک مین اندوری یہان ۔ صد شکر شان لطف قدیمی دکہائی آج
تاریخ اس عطیہ کی مینے کہی منیر ۔ انگشتر زمرد پاکیزہ آئی آج

## تاریخ عطیہ نواب علی بہادر دام اقبالہ

سنہ ۱۲۸۳ ہجری

بہیجا علی بہادر مسکین نواز نے ۔ اندورست جو میرے لیئے تحفہ شریف لطیف
ممکن نہین کہ شکر عنایات کر سکون ۔ حیرت میں ہون یہ شے نادر و ظریف
تاریخ اس عطیہ کی مینے کہی منیر ۔ باریک ہے سفید دوشالہ بہت لطیف
سنہ ۱۲۸۳ھ

## غزل

٥٠٠

سالِ مرگش چو ز دل پرسیدم ــ گفت ذو القدر بہادر ہے ہے
۱۲۷۳ھ

## ایضاً

حضرت ناصر علیخان سرورِ الاحباب ــ جلوہ اونکا آج صبحِ باغِ رضوان ہو گیا
تھا دل و جان سے منیرِؔ بے نوا اونکو عزیز ــ جانِ جسمِ قدر دانی ہائے بیجان ہو گیا
ظلمتِ شامِ مصیبت کی ہے تاریخ اے منیرؔ ــ آفتابِ برجِ دولت آج پنہان ہو گیا
۱۲۷۳ ہجری

## ایضاً

بہرِ ذو القدر باغِ جنت مین ــ لطفِ سیرِ چمن مبارک ہے
عوضِ رختِ کہنۂ ہستی ــ کربلا کا کفن مبارک ہے
جرعۂ شہدِ عمر کے بدلے ــ جامِ نہرِ لبن مبارک ہے
عالمِ بے ثبات کے بدلے ــ وہ قدیمی وطن مبارک ہے
سالِ رحلت منیرؔ نے یہ کہا ــ صحبتِ پنجتن مبارک ہے
۱۲۷۳ھ

## تاریخ مرگ خورشید علیخان صدر اعلیٰ

رفت خورشید علیخان ز بنارس بجنت ــ صدرِ اعلیٰ سر و سردارِ دیارِ نامی
مصرعِ سالِ بنائی لحدش گفت منیرؔ ــ قطعۂ گلشنِ فردوس ہزار نامی
۱۲۷۳ھ

## تاریخ چاہ

تازہ بنا ہے موضعِ گہرا مین یہ کنوان ــ بیٹھیں نگاہ خم سے شرابِ طہور کا
ہے یہ بنائے خیر ولایت حسین کی ــ پہونچا ہے تشنہ کامونکو فیض وہ سرور کا
تاریخ اے منیرؔ یہ اسکی بنا کی ہے ــ نایاب چاہ چشمۂ شیرین ہے نور کا
۱۲۷۳ھ

## ایضاً

ہے ولایت حسین کا یہ کنوان ــ موجزن اسمین آبِ گوہر ہو
اے خدا دیدۂ تمنا مین ــ چاہِ زمزم سے خوشنما تر ہو

رحلت نواب صفدر جنگ عالیجاہ ۔۔۔ حشر برپا ہو گیا گھر گھر میں ماتم ہے یہی

مصرع واحد میں دو تاریخیں بیٹھے نظم کیں ۔۔۔ جوہر آئینۂ فکر مسلم ہے یہی

پہلے ہیں سال مسیحی بعد ازاں ہجری منیر ۔۔۔ ہر بشر غمناک ہے ابکی بڑا غم ہے یہی

## تاریخ ایضاً در صنعت غیر منقوط کہ قابل غور اذکیا است

صدمۂ مرگ وہ اس سرور عالم کا ہوا ۔۔۔ کہ ہوا درد و الم کو وہ ہمارا دل گاہ

سال اس حال کا اسطرح لکھا رو رو کر ۔۔۔ آہ راس و سا سرور اہل ارم آہ

## تاریخ ایضاً در صنعت ذو بحرین

ظلمت قبر میں وہ مہر چھپا ۔۔۔ سینۂ ماہ میں ہے داغ ملال

باغ فردوس میں ہیں اب نواب ۔۔۔ سبزہ ساں ہو رہے ہیں دل پامال

ہائے اس سانحہ کے ہونے سے ۔۔۔ ہو گئی زندگی عیش محال

کہوں تاریخ کوئی ذو بحرین ۔۔۔ تا کہ ہو تیز یوں پر اپنی دال

سال اس واقعہ کا ہے یہ منیر ۔۔۔ چھپ گیا مشتری برج نوال

## تاریخ ذو بحرین بنائی مسجد در متقارب مثمن سالم ہجری مسدس مخذوف

بنا خوب ابکی یہ بقعہ ہمایوں ۔۔۔ جسے دیکھیے سے شاد از بس ہیں اہل

منیر اسکا یہ سال اچھا ہی لکھدو ۔۔۔ نمودار اب ہے یہ خیر المساجد

## تاریخ رحلت سلطان العلما برہان الفقہا سید المتکلمین سند المجتہدین مجتہد العصر و الزمان طاب ثراہ

حضرت سید محمد نائب مہدی دین ۔۔۔ رفت از دنیای فانی شد بجنت جاگیر

بی بدل در فقہ و تفسیر و احادیث و ادب ۔۔۔ حجۃ الحق آیۃ اللہ مقتدائی بے نظیر

در الٰہی و طبیعی و ریاضی و کلام ۔۔۔ بود فیض عام او مانند خورشید منیر

متقی و عادل و مسند نشین اجتہاد ۔۔۔ وارث علم نبی علامۂ روشن ضمیر

## غزل

غزل

| | |
|---|---|
| محمد و مایۂ ثالثہ پس عشر آہ | معین دین نبی خاصۂ خدائے غفور |
| بحقت در لحد و چشم از جہان بربست | بسان روح قدس شد ز دیدہا مستور |
| بزیر خاک سپر دند مہر تابان را | جہان دین نبی شد ز دیدۂ بے نور |
| زہے مزار شریفش مطاف عالم قدس | خوشا حریم جنابش فروغ جلوۂ طور |
| زمین روضۂ پاکش بدیدہ حق بین | برنگ سینۂ عارف ز نور حق معمور |
| منیر سال بنائے حریم پاکش گفت | جناب مرشد کل مرجع ملایک و حور |

۱۲۸۴ھ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| سفر دنیا سے جسدم قبلہ و کعبہ نے فرمایا | ہوئے فردوس میں داخل بنا جو فرش کو زینو |
| ہا اک شہر استقبال آئے عرش اعظم سے | جگہ اللہ نے دی سایۂ داماں حیدر میں |
| منیر اسکی خبر تاریخ میں دی مجکو ہاتف نے | ہمایون رتبۂ کامل ملازم حیدر میں |

۱۲۸۴

## تاریخ بنائے مسجد

| | |
|---|---|
| ہوئی طیار عجب مسجد پاکیزہ بنا | جس سے ہی دیدۂ اسلام و عبادت پرنور |
| اے منیر اسکی یہ تاریخ بنا ہاتھ آئی | کعبۂ اہل ورع سایۂ بیت المعمور |

۱۲۹۴ھ

## ایضاً

| | |
|---|---|
| حبذا مسجد عجب بنا | کاہل دین را بود عبادت گاہ |
| بزبان منارہ میگوید | انہ لا الہ الا اللہ |
| فیض مے بار داز در و بامش | ہمچو ابر مطیر شام و پگاہ |
| بانیش باد از عنایت حق | در جہان کامیاب خاطر خواہ |
| سال تعمیرش اے منیر بگو | منزل حق مثال بیت اللہ |

۱۲۹۴ھ

## تاریخ

| | |
|---|---|
| بخدام جناب منشی عصر | حصول شادی راحت مبارک |

بطبع او که عرش نظم و نثر است — دم جان بخش کیفیت مبارک
بفکر او که معراج الکمال است — قران اختر رفعت مبارک
غلام غوث یکتائے جہان را — زوال کاہش و کلفت مبارک
بجشن صحت آن نازش فضل — نوائے نغمۂ عشرت مبارک
منیر آورد این مصراع تاریخ — که عز و دولت صحبت مبارک
سنہ ۱۲۸۸ھ

**ایضاً**

منشی غلام غوث خدیو جہان فضل — در نظم و نثر سخنش نص و مستند
صحت چو یافت از مرض مہلک وبا — در سجدہ ہای شکر نمودیم حمد و کد
گفتم منیر مصرع تاریخ تہنیت — کیفیت حیات تازہ مبارک الی الابد

**تاریخ رحلت اوستاد المحققین سیدی سندی مولائی و استادی جناب سید علی اوسط رشک لکھنوی ثم الحایری طاب ثراہ**

صد حیف جناب رشک استاد منیر — پیمودہ رہ بہشت از کرب و بلا
آن سید فاضل و محقق ہمہ دان — در زہد و ورع وحید مردان خدا
گفتم بسنین عیسوی سال وفات — شاہنشہ ملک نظم بودہ حقا
۱۸۶۷ء

**ایضاً**

قبلہ و کعبہ و استاد منیر محزون — حضرت رشک سخن سنج معظم افسوس
رفت از دار فنا جانب گلزار جنان — دفتر علم و افادت شدہ برہم افسوس
گشت گلزار کمالات و فضائل بی آب — اشکم از دیدہ چکد صورت شبنم افسوس
آہ ازان قبلۂ ارباب معانی و بیان — در کمال و ہنر و فضل مسلم افسوس
یافت از غیب چنین مصرع تاریخ منیر — عابد کامل و خاقانی عالم افسوس
۱۲۸۴ھ

**ایضاً**

جناب رشک خداوند کشور معنی ... خدیو ملک بیان و شہ جہان سخن

کلیم طور فصاحت خلیل کعبۂ علم ... فروغ طبع منیرش چو وادی ایمن

ز کربلاے معلے سوی بہشت شتافت ... بصحن روضۂ شبّیر یافته مدفن

بزم پنجتن پاک جای او بادا ... بنور آل نبی شمع تربتش روشن

منیر سال وفاتش چنین شنید از غیب ... که وای مُرده ملاذ ائمۂ این فن

## قطعه تاریخ رحلت افتخار الدوله هدایت علیخان بهادر عرف مهراج میوا رام اصلح الله دار السلام ١٢٨٤

افتخار الدوله میوا رام مهراج زمن ... واله نام علی و تابع شرع نبی

مسند آرای امارت مهر برج احتشام ... ابر جود و قلزم فیاضی و دریادلی

آبروی زهد و تقوی گوهر بحر ورع ... صائم هر روزه و شب زنده دار ایمی

گنجهای شائگان صرف عزاداری نمود ... کس ندیدم همچو او در لکهنو اودوسخی

اکتساب دولت حج و زیارتها نمود ... شد مقیم کربلا در خدمت سبط نبی

شهره شد اوصاف وی در هند و ایران عجم ... ذکر خیرش بر زبانها هم خفی و هم جلی

در ثبات و صبر و تسلیم و رضا و احتیاط ... از میان اهل ایمان برده گوی فرخی

حالیا خت سفر بربست از کرب و بلا ... ساکن گلزار جنت گشت چون سروسهی

سال مرگ اندر صفاتش نظم کردم اے منیر ... دین پناه و صالح و زود ابر امیر و متقی

## تاریخ ولادت فرزند نواب آغا سید علی حسن خان بهادر لکهنوی ١٢٨٤ دام اقباله

در آقا حسن علی خان است ... جلوه گر همچو مطلع خورشید

صدر آرای بزم فیضان است ... خضر راه همت جاوید

سرو بستان سروریست مگر ... از تواضع خمیده صورت بید

## غزل

| | |
|---|---|
| پسرے یافت از عنایت حق | خانہ اش گشت مطلع خورشید |
| یا الٰہی مبارکش یادا | باہزاران مسرت جاوید |
| مثل من جملہ آرزومندان | شاد گشتند ازین خجستہ نوید |
| سال میلاد نظم کرد منیر | شمس برج شرف مہ امید |

### تاریخ ولادت فرزند مخدومی جناب حافظ مقبول حسن خان صاحب

| | |
|---|---|
| خالق نے دیا حضرت مقبول حسن کو | فرزند نرینہ گہر درج سعادت |
| کہتا ہون منیر اوسکی مین تاریخ تولد | مسعود ہے اوج قمر برج سعادت ۱۲۶۵ |

### تاریخ ذوبحرین برای نواب دولہ صاحب بہادر کانپوری

| | |
|---|---|
| طبع نواب کو یہ رنج ہوا | جلگیا دشمنون کا اولٹا ہاتھ |
| مینے تاریخ لکھی ذوبحرین | ید بیضا ہوا یہ زیبا ہاتھ |

### قطعہ تاریخ کتخدائی مرزا ہادی حسین صاحب عطارد خلف اصغر جناب استادی ومولائی مرزا دبیر صاحب مدظلہ

| | |
|---|---|
| مدام باد مبارک بقبلۂ فصحا | سرور وعشرت فرخندہ طوی پور سعید |
| گل ریاض مراد جناب پاک دبیر | کہ قفل باب سخن از زبان اوست کلید |
| فروغ اختر ہادی حسین را نازم | کہ سر زجیب چنین آفتاب نور کشید |
| کلیم طور معانی ست والد پاکش | بس ہست این شرف نام و عزت جاوید |
| پدر بدودۂ علم و کمال ابوالانیس | رواست ناز کند گر پسر بہجت سعید |
| غرض کہ روز ہمایون و ساعت مسعود | بعون ایزد وہاب کد خدا گردید |
| زہی بہار ریاحین بزم تزویجش | کہ آسمان گل خورشید میتواند چید |
| بچشم روشنی این خجستہ آئین بزم | لبم بمدحت نوشہ گہر فشان گردید |
| چو بودہ ست عطارد تخلص عالیشر | بعلم و فضل الٰہی بود سعید وحید |

غزل

منیر مصرع تاریخ این عروسی گفت
نشاط روح قران عطارد و ناہید

## قطعہ تاریخ ختم افسانہ تصنیف حیدر علیخان بہادر

بحکم فیض حیدر علیخان بہادر — امیر معظم وحید زمانہ
چو تصنیف فرمود این قصہ نو — کہ در آب و تاب ہست دُر یگانہ
معانی نایاب الفاظ شستہ — بہر نکتہ صد شوخی آہوانہ
زمن خواست تاریخ ختم کتابش — زدم غوطہ در قلزم بیکرانہ
منیر آمد این گوہر نو بدستم — پریخانہ حسن نامی فسانہ
۱۲۸۳ھ

## ایضاً

چو گردید ختم این کتاب ہمایون — کہ یکسر بود جان جسم فصاحت
منیر اینچنین سال ختمش نوشتم — زہی شمع محفل طلسم فصاحت
۱۲۸۳ھ

## ایضاً

قصہ یہ بے نظیر ہے افسانہ لاجواب — دشوار وصف خامہ معجز نگار ہے
فقرہ و لفظ آشکار ہیں قلم کی شوخیان — ہر سطر نشتر رگ ابر بہار ہے
کہتا ہون اس طلسم کی تاریخ اے منیر — یہ داستان ہوش ربائی ہزار ہے
۱۲۸۳ھ

## تاریخ وفات مرزا اسد اللہ خان غالب دہلوی سامحہ اللہ بالمغفرۃ

آن غالب دہلوی کلیم دوران — سلطان سخن غلام آل یٰسین
در نظم و زبان فارسی نامی دہر — در نثر بمسند افادات تمکین
برداشتہ رخت ازین سرای فانی — یارب برسانیش بفردوس برین
دنیاست سیہ بدیدۂ اہل سخن — در برج لحد چو رفت آن مہر مبین
تاریخ وفات او چنین گفت منیر — آہ افصح عصر و حیف ثانی حزین
۱۲۸۵ھ

ازان جناب نواب مرزا خان صاحب داغ دہلوی

مقلد کو نہو تقلید سے نفع ❖ نہ باغ نقش محسود چمن ہو
نہ بلبل کیطرح ہو نغمہ زن زاغ ❖ نہ مثل چیخ صید افگن زغن ہو
وہ ہے چشم و چراغ بخت روشن ❖ یہ دیوان جسکا شمع انجمن ہو
تن مردم خوشی سے پہولتا ہے ❖ مین ڈرتا ہون نہ ٹکڑے پیرہن ہو
وہ ہے ہر شاہد معنی کا جوبن ❖ کہ حسن حور پر جو طعنہ زن ہو
وہ حسرت خیز مصرع چشم بد دور ❖ جو دیکھے خوردہ بین لیتا ہرن ہو
فداے بندش و ترکیب الفاظ ❖ حسینان جہان کا بانکپن ہو
قیامت کی ہے ہر مضمون مین گرمی ❖ کہ جس سے سرد گویون کو جلن ہو
عجب کیا مثل زہرہ اسکی شوخی ❖ ملایک سیرتون کی راہزن ہو
یہ دیوان پاس ہو غربت مین جسکے ❖ اسے پھر خاک پرواے وطن ہو
اگر رنجور اس نسخے کو دیکھے ❖ غلط ذکر درد ہو خیبت محن ہو
پڑے ہے زندان مین گر محبوس یہ نظم ❖ تو رشک بزم جم بیت الحزن ہو
عیان ہر شعر سے اک معجزہ ہے ❖ وہ کافر ہے جو اسپر حرف زن ہو
وہ احمق ہے ہوا رکھے ارم کی ❖ جسے دنیا مین حاصل یہ چمن ہو
نہ دیکھون آنکھ دیوان سے اوٹھا کر ❖ اگر پہلو مین جوہی کی دولہن ہو
قسم ساقی کوثر کی نہین کام ❖ مے نو جام مین ہو یا کہن ہو
مرے پاس آئیگا وہ چلبلا شوخ ❖ کہ زاہد دیکھ کر توبہ شکن ہو

یہ تاریخی دعا تسلیم کر اب
قبول خاطر ارباب فن ہو
۱۲۹۵ھ

ازان جناب منشی امیر احمد صاحب امیر

ازان مولوی فضل علی صاحب ضو بداونی مالک مطبع

۶۴۲

افضل المطابع شاگرد مولوی ...

ازجناب منشی امیر اللہ صاحب تسلیم لکھنوی

ایضاً ۱۱ منه

تقریظ ریختہ خامہ سحر طراز

اپنے استاد کی نکلی کہتین کہ باتین سب نے
بعد ناسخ ہوئے ہیں مالکِ اقلیم سخن
اونکی تحقیق کے منکر بھی ہیں ایسے قائل
الغرض اونکے تو ہیں سیکڑون شاگرد رشید
تھے اوائل میں یہ شاگرد جناب ناسخ
ماہ اوج شرف و مہر سپہر توقیر
تئے مضمونونکو دیوا تو ہمین انکے دیکھو
مثنوی میں بھی ہیں اپنا مضامین جدید
میرے استاد کی ہتین گو کہ بہت تصنیفات
آجتک بلکہ یہ دریای افادت ہے روان
بیشتر غدر میں ضایع ہوئین وہ تصنیفات
چھپ گئی مثنوی منقبت معصومین
اندنون فرد کا جا بجش یہ پایا شینے
کہون تاریخ کہ محسوب ہون شاگردون میں
توبہ توبہ کہ ہے دعوے غلامی مجکو
اے ضیا طبع دوا دینکی کہو اب تاریخ
شاہ نظم استاد لکھون نا درہ منظوم کہون
پاک مجموعہ ہیں اغلاط و معایب سے ہے ۱۲۹۶
اسکے چھاپے کو جو تزئین بلاغت کہیئے
بس ضیا طول سخن مصلحت وقت نہین
میرے استاد سلامت رہین او ہمیشہ

شیخ ہی کی لب لہجہ کی ہے رد رتبا
سب ہی رشک سخن گستر تاج الشعرا
اہل انصاف سے پوچھے کوئی جو میں نے کہا
میرے استادکے سب سے ہیں ارشد تلامذہ
حضرت رشک کو ہے شیخ نے تفویض کیا
سر بستان فضائل گہر بحر صفا
ایک دو چار نہیں بلکہ ہیں سو دون صد ہا
شعر ہر رنگ کے ہر طرز کے ہی ہیں اعلا
کہدئے لوگون کو دیوان مکمل کیا کیا
مثنویان لکھی بہی کیں اہل تمنا کو عطا
جسکا معراج مضامین ہے کیا ہی اعلا
شاعری جسکے مقامات ہیں ہر حد سے سوا
چھاپے جاتے ہیں جو داد میں مبارک یکجا
تو تلمذ کی لیاقت نہیں مجکو اصلا
مین کہان اور کہان مرتبہ شاگردی کا
خوف اطناب ہوا سدرہ فکر رسا
لاجواب آئینہ مجموعہ عزیز بلغا
نام اسکا ہے خیالات مسطر زیبا ۱۲۹۶
حرف منقوط سے ہوئی سال مسیحی پیدا ۱۲۹۶
بارگاہ احدیت میں کر اسطرح دعا
بار الہا انہیں آرام سے رکھ صبح و مسا

ہین تو خود ستائیون سے خوب بسا یا ہین آسمان کے قلابے ملا ہے اب شیرین زبانی دکہا و تو جانین
ہر چند مین وہ کوتہ بیان ہون کہ اپنی بات کبہی نہ زبان تک پہونچی سے ہمدم نشان ہون کہ
بقول حضرت استاد ؎ نہ ملا تر اٹہکانا کہین او عیز وحشی * دریا پر بہی گر تجہے ہم پکار آئے *
بر سون اپنی آپ تلاش کی کسی عالم مین نہ پایا آخر ژولیدہ بیانی کی بدولت اپنی طبیعت کو
زلف خوبان سے ہمہ تفاوت نہ رہا دیوانون کی دلگی او الجہن کو میری تقریر آگی لگے کوئی رتبہ
باقی نہین انجمن شعر مین مصرع ناموزون سخنخانہ سخن مین ساغر واژون ہستی کی بساط مین
تیر قالی سیکدہ اعتبار مین شیشہ خالی ؎ بزم جانا مین کوئی بات نہ نکلی منہ سے کہنے کو شمع
مانند زبان رکہتے ہین * مگر آج نیرنگ زبانی کی ایسی بات بن پڑی ہے کہ اپنا منہ آپہی چوم رہا ہون
اپنے سخن کے نشے مین آپہی آپ بیٹہا جہوم رہا ہون کیونکہ اپنے شفیق استاد تاجدار عالم معانی
مسند آرائے اقلیم سخندانی حضرت قدسی مرتبت جناب منشی سید اسمعیل حسین المتخلص منیر
سلمہ اللہ القدیر کے کلام کی مدح خوانی کا موقع ہاتہ آیا ہے خدا وہین سلامت رکہے او مین
انکا صدقہ ہو جاؤن نہین کیا تہا میری زبان کیا تہی حضرت کے تین دیوان اگر ایک صحف معانی ہے
تو دوسرا صحیفہ بلاغت تیسرا ہر رنگ مین لاثانی قصاید مین خاقانی سا اپنا ممدوح بنا ہے
انوری سے نور علی نور بنا ہے استعارہ ہے بہار رنگ دیکہو تو شوکت کی وقعت نگاہ و نمین پست ہو
مضامین سوز و گداز و معانی آبدار سے نوعی کا کیا ذکر نظیری کا وضو شکست ہو سالتہ دی
قید و بند ش کی شاعری کہ یا وصف اکثر نکات و ملبتبر التزامات کے ہر مصرع شاہد طناز کیطرح
بانکپن مین فرد ہے اور مضامین تازہ و جدید کا تو کچہہ حساب ہی نہین جس رنگ مین دیکہی
ایک دریای زخار موجزن نظر آتا ہے متعصب حق پوش ہو تو کچہ ہی نہین سہان منصف سے
عرض ہے سا اپنے عصر کا خلاق المعانی نہ کیون تو ارباب انصاف تارکان اعتساف کی زبانی سے
کیونکر محفوظ رہون مضامین کی پاکیزگی و جدت کی کیا کیا رنگ بتاؤن سیہ وہ گل ہین
جنکی نکہت صبا کی دماغ مین بہی آجتک نہ بسی تہی سہ وہ پری ہے جو کسی شیشے کی قید مین

سرو کو خلعت آزادی ہے شمشاد کو اپنے رنگ مین شادی ہے +
عشق گل مین بلبل گرفتار ہے + قمری کی زبان پر حق سرہٗ بار بار ہے +
کوئی شجر امید سے نہال ہوا + کوئی خار الم سے بحال ہوا آخر ازل نے
تخم کبر کا اپنے دلمین بویا مردود ہوا + آدم نے ارمغان تخم بینش کیا
محمود ہوا + شجر سے حجر تک اوسکی وحدانیت کے گواہ ہین ہمچنین سے
بشر تک قائل لا الٰہ الا اللّٰہ ہین + دیکھنے کے واسطے نظر معرفت درکار ہے +
ورنہ ہر برگ و بار سے اوسی کا جلوہ آشکار ہے ع برگ درختان سبز
در نظر ہوشیار + ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار + جل جلالہ و
عم نوالہ و صیح ہے ع ثنا کیا ہو سکے اوسکی جو ہو خلاق عالم کا + +
فلک کا عرش کا کرسی کا جسم و جان آدم کا + اور روشن و ستر ارمغان
درود او س محمود پر کہ جس کی برکت نے خیابان ہستی کو جامۂ ہستی پہنایا کہ
اوسکی شان مین آیۂ لو لاک لما خلقت الافلاک آیا ہے +
صبا اوسکی جستجو مین گرم رفتار ہے سدا گلاب شگفتہ لالہ داغدار ہے +
نرگس کو حیرانی ہے سنبل کو پریشانی ہے گل بیکلی سے گریبان چاک
شبنم باغ نمناک + بلبل روحی فداک کا شور مچاتی ہے + اور باغ باغ
ہو کر یہ زبان پر لاتی ہے ع شاہد بصبا ہست کہ صدق خبر ما + آورد گل
امید نسیم سحر ما + شاہدان حدیقۂ معانی مثل گل ہمہ تن گوش ہو جائین +
بدل و جان عندلیب خامہ کے چہچہ ساعت فرمائین + کہ درینولا ایک نیا
گل امید کھلا ہے گلشن مطبع ثمر ہند پھولا پھلا ہے یعنی بآبیاری باغبان
گلشن عالم نضارت بخش چشم نظارگیان ہے + جوش بہار ریاحین
و شقایق و نعمان سے گلزار جہان غیرت روضۂ رضوان ہے +

مصنف کلیات ... اسمٰعیل حسین صاحب منیر ...

ریاست رامپور ...

مطبع آفتاب ...

۱۲۹۶ ... ماہ جمادی الثانی ...